رجسٹرڈ نمبر اے ۳۷۸

# اسلامی دنیا
بدایوں

چیف ایڈیٹر
حسن افضل بدر

(مطبوعہ شانتی پریس بدایوں)

# ایک غلط فہمی کا ازالہ

در محفلِ خود راہ مدہ ہمچو منے را — افسردہ دل افسردہ کند انجمنے را

جلسہ ہائے مزار حضرت شہید ثالث علیہ الرحمۃ کے موقع پر یہ ہیچمدان بھی حاضر ہوا تھا اور میرے بعض مخلص کرم فرماؤں نے مجھ سے خواہش کی کہ ایک کاغذ جس پر میرے اکثر محترم بزرگوں اور احباب کے دستخط تھے میں بھی اپنے دستخط کر دوں۔ میں آج تک پارٹی بندی سے قطعی علیحدہ رہا ہوں اور کسی معاملہ میں بغیر سوچے سمجھے دخل نہیں دیتا اور میں اس قابل بھی نہیں ہوں کہ مقتدر اور نامور ہستیاں جس کام میں شریک ہوں میں بھی اس میں دخل دیکر اپنا رسوخ ثابت کروں اس لئے میں نے دستخط کرنے سے تو اپنے آپ کو معذور ظاہر کیا لیکن جب زیادہ اصرار ہوا تو ایک تحریر اسی مطبوعہ کاغذ کے سادہ صفحہ آخر پر لکھ دی جس سے کوئی قطعی فیصلہ کتاب شہید انسانیت کے متعلق میں نے نہیں کیا۔ نہ جمہور کی ہمنوائی کی بلکہ یہ لکھ دیا کہ اگر اس کتاب میں کوئی مضمون خلاف مذہب اثنا عشری ہے اور مسلمات علماء سابقین اور لاحقین کے خلاف درج ہے تو میں اس کے خلاف ضرور آواز بلند کروں گا۔ میں نے بغور پڑھا ہے اور نوٹ بھی لکھے ہیں لیکن کتاب میرے پاس موجود نہیں ہے طلب کرونگا اور جس وقت مل گئی ریویو شائع کروں گا یا ادارہ کو مطلع کرونگا۔ خارجاً یہ سنا ہے کہ اخبارات میں میرے متعلق شائع کیا گیا ہے کہ میں نے کسی نظریہ کی تائید یا رد کی ہے جو بہت سے حضرات کے فتوے یا دستخط سے شائع ہوا ہے ایسا نہیں ہے میرا ایک ریویو اسی رسالہ میں صفحہ ۵ پر نظر آئیگا لیکن بحالات موجودہ رسالہ ہذا کے ایک صفحہ میں اور گنجائش تھی اس لئے میں اپنا مزید بیان شائع کرنے پر مجبور ہوں اور حسب وعدہ اگر زندہ رہا تو مکمل ریویو بھی پیش کرونگا۔ میں صرف ناظرین رسالہ اسلامی دنیا کے اطمینان کیواسطے اپنا بیان شائع کرتا ہوں تاکہ غلط فہمی دور ہو۔

محمد لقاء علی حیدری

مکمل ریویو کا اشاعت آئندہ میں انتظار کیجئے کتاب "شہید انسانیت" کے متعلق شیعہ جرائد و روزنامہ جات میں اس قدر شور و غوغا بلند ہے کہ ناواقف آدمی واقعی حواس باختہ ہو جائے کسی معاملہ کو۔ وہ قومی ہو یا مذہبی۔ اگر اصلاح طلب ہے اور مصلحین انفرادی حیثیت سے یا اجتماعی حیثیت سے اسکی اصلاح کے خواہشمند ہوں تو ضرور اصلاح ہو کر رہتی ہے لیکن اگر اصلاح کے پردہ میں کچھ اور مقصد ہو تو طرفین کو مضرت پہونچنے کا اندیشہ بھی یقینی ہے۔ طرفین سے مراد ہے اصلاح کنندہ افراد یا جماعت اور جس کے نظریہ کی اصلاح مقصود ہو۔ کتاب شہید انسانیت کے مرتب اور مؤلف تو یقیناً جناب سید العلماء دام ظلہ العالی ہیں لیکن پیاری کتاب صرف ایک ہی شخص کی دماغی کاوش کا نتیجہ نہیں ہے۔ بلکہ مذاہب مختلفہ کے مشاہیر کے قلمی شاہکاروں کا مجموعہ ہے۔ اس صورت میں نہ اس کتاب کو کسی خاص مذہب کی کتاب کہا جا سکتا ہے نہ یہ کسی خاص عقیدے کی ترجمان ہے۔ بلکہ محسن انسانیت حضرت سید الشہداء علیہ السلام کی شہادت عظمیٰ کے متعلق اپنے اپنے نقطۂ نظر کو ہر شخص نے پیش کیا ہے اور حضرت سید العلماء دام ظلہ العالی کا یہ احسان ہے کہ انھوں نے اس سلک مروارید کو دنیا کے روبرو پیش کر دیا ہے۔ اس میں شبہ نہیں کہ ساری کتاب میں بہت سے مقامات ایسے ہیں جو قابل نظر ہیں اور اکثر جگہ کتابت وغیرہ کی بھی غلطیاں رہ گئی ہیں بعض حضرات نے ایسی تاریخی معلومات کو پیش کیا ہے جو مسلمات کے تحت میں نہیں آسکتے لیکن ان تمام چیزوں کی اصلاح کی واحد صورت یہی ہو سکتی تھی کہ کوئی بزرگ یا چند معتقد حضرات ایک مفصل فہرست امور اصلاح طلب کی مرتب کرکے ادارہ یادگار کو متنبہ فرماتے۔ اور یہ ادارہ اشاعت آئندہ میں ان اصلاحات پر غور و خوض بحث و تمحیص کرنے کے بعد فرد گذاشتوں کو دور کر دیتا اور کتاب ایک مکمل یادگار کی صورت اختیار کر لیتی۔ ایسا نہیں ہوا اور کیوں نہیں ہوا یہ ہم سے نہ پوچھا جائے۔ کچھ لوگ ایسے ہیں جو نہیں چاہتے کہ کتنا ہی ضروری کام کیوں نہ ہو ان سے اختلاف رائے رکھنے والا اس کو ہرگز نہ کرے۔ اور وہ خود بھی نہ کریں۔ جن حضرات کے اسمائے گرامی کے ساتھ شہید انسانیت کے خلاف فیصلہ اور فتویٰ شائع ہوا ہے ان میں سے اکثر حضرات کے ساتھ مجھے عقیدت خاص ہے اور میں ان کو اپنی قوم کیواسطے مایۂ ناز ہستی سمجھتا ہوں لیکن مجھے یقین کامل ہے کہ تمام حضرات نے جن کے اسمائے گرامی فتوے اور فیصلہ کے سلسلہ میں شائع ہوئے ہیں اس کتاب کو بالاستیعاب ملاحظہ نہیں

# سلام

اثر خامۂ حقیقت رقم سرکار ابد قرار حضور عالی امیر الامرا ہز ہائی نس نواب سر واصف علی میرزا بہادر (آکسن) نواب بہادر آف مرشد آباد بالقابہ
"سرپرست رسالہ اسلامی دنیا"

ہوا عالم جو بیدار آمدِ مہرِ منور سے — فلک گونجا صدائے نعرۂ اللہ اکبر سے
زمیں مقتل کی تپتی تھی جگر پیاسوں کا پھنکتا تھا — نہیں پانی میسر ہے کہا شہ نے یہ خواہر سے
ہوئے بیچین جب آلِ نبی تشنہ دہانی سے — چلے عباسؑ لیکر مشک بس خیمہ کے اندر سے
نمازی سب تھے ہمراہِ رکابِ شاہِ دیں اسدم — ہوئے رخصت جو حضرت عابدِ بیمارِ مضطر سے
چمکتی ذو الفقارِ حیدری تھی برق کی صورت — لعین سہمے ہوئے ہٹتے تھے پیچھے جان کے ڈر سے
زبانِ شاہ پر تکبیر کا نعرہ چڑھا تھا ہر دم — نہ بڑھتا تھا کوئی بیدین آگے خوفِ سرور سے
ہوئی برپا صدائے الاماں ہر سمت اعدا میں — شقی گھبرا کے سب بھاگے تھے خوفِ ابنِ حیدر سے
کئے وار اس قدر اعدا نے شہ کے جسمِ اقدس پر — نہ آخر رخش پر سنبھلا گیا جانِ پیمبر سے
خیال آیا جو امت کا تو روکی تیغ مولا نے — ہوئے مجبور حضرت ظالموں کے مکر سے شر سے
گرے سبطِ نبی جس دم ہوا غل ہر طرف رن میں — عوض لینے بڑھا شمر یعنی زہرا کے دلبر سے
گھرا تھا ماہِ زہرا اس طرح سے فوجِ اعدا میں — جھلکتا نور اک پیدا ہوا بادل کے اندر سے
گھٹا چھائی تھی غم کی ہر طرف سے شاہِ والا پر — صدائے گریہ پیہم آتی تھی قبرِ پیمبر سے

رہے روشن چراغ اسلام کا یا رب قیامت تک
دعا واصف کی ہے ہر دم یہ اُس خلاقِ اکبر سے

# دیگر

ہزاروں سے لڑے شہ رن میں ہمت اسکو کہتے ہیں — پلک جھپکی نہ حضرت کی شجاعت اسکو کہتے ہیں
نہ کی کچھ بے دیاری میں خیالِ ظلم کی پروا — سپر تھے دینِ احمدؐ کی حمایت اسکو کہتے ہیں
بہارِ گلشنِ احمدؐ میں آئی تھی خزاں ایسی — اُجاڑا باغِ زہرا کا عداوت اسکو کہتے ہیں

نہ غم تھا اور نہ ڈر تھا اپنی بربادی کا بیکس کو — دیا راہ خدا میں سر سخاوت اسکو کہتے ہیں
گرا دانہ اگر کوئی تو چُن جاتا تھا مقتل میں — قدم دشوار تھا رکھنا نزاکت اسکو کہتے ہیں
دیا قطرہ نہ پانی کا کسی نے ابن حیدر کو — نہ تھا فریاد رس کوئی مصیبت اسکو کہتے ہیں
ہوا تھا خاتمہ اندوہ و غم کا شاہ والا پر — دعائے بد نہ فرمائی مروت اسکو کہتے ہیں
فلک رویا تن عریاں شہ کو دیکھ کر رن میں — تھے محتاج کفن شبیر غربت اسکو کہتے ہیں

تلاطم میں زمانہ آگیا یوں قتل سرور سے
اندھیرا چھا گیا واصف قیامت اسکو کہتے ہیں

---

بقیہ مضمون صفحہ ۲ فرمایا ہے۔ اور نہ اس قدر فرصت اُن حضرات کو ہوسکتی ہے۔ صرف جسقدر عبارتیں نقل کرکے فتوی حاصل کیا گیا ہے اسکے متعلق بھی نہیں کہا جا سکتا کہ ان عبارتوں کو اصل کتاب سے ملا لیا گیا ہے یا صرف کاتب کے اقتباس دیکھ کر فیصلہ یا فتوی صادر کیا گیا ہے۔ اس صورت میں حقیقت پر پردہ ہی پڑا رہتا ہے میں ایک زاویہ نشین انسان کی حیثیت رکھتا ہوں۔ نہ اس اعتبار پر کہ کسی مقدس مقام پر معتکف ہو کر بیٹھا ہوں بلکہ خدا کے تفضل و کرم سے نام و نمود اور شہرت پسندی کی فضا سے قطعی دور ہوں ورنہ اب تک "پیران نمی پرند مریدان می پرانند" کے مطابق کچھ نہ کچھ پیر و پا گیا ہوتا۔ یوں تو میری زندگی عملاً خانہ بدوشی کی زندگی ہے۔ اب جبکہ ۶۰ سال کا ہو گیا ہوں وزن کم ہو گیا ہے اور ایک سخت مرض کا شکار ہو رہا ہوں بصرف ۳ ماہ کے عرصہ میں ۸ ہزار میل سفر کر چکا ہوں۔ اس سب کے باوجود اقرار صلح کرتا ہوں کہ جملہ حضرات واعظین کرام جو حقیقتاً مذہب حق کی تبلیغ و اشاعت میں کوشاں ہیں ان کے خاک قدم بننے کی بھی مجھ میں استعداد نہیں ہے۔ میں کیا اور میری تحقیق اور تفتیش کیا۔ "شہید انسانیت" خدا کے فضل و کرم سے اردو زبان میں لکھی گئی ہے اور اتنا کہنے میں مجھے تکلف نہیں ہے کہ میں اردو زبان جانتا ہوں۔ بولتا بھی ہوں اور سمجھتا بھی ہوں کسی کتاب میں سے اقتباس پیش کرکے کسی خاص مطلب کو پیدا کرنا اور شے ہے اور [illegible] کتاب کو پڑھ کر اس کے ناقابل تسلیم مضامین کی فہرست مرتب کرنا اور بات ہے۔ حضرت سید الشہدا علیہ السلام کے "غسل و آداب طہارت" بجا لانے کے واسطے جو وجہ ذکر ہے اگرچہ روایت شیعہ حضرات کے بیان نہ ہوتی تب صرف "آداب غسل و طہارت" بجا لانے کے واسطے اہتمام فرمانا ہرگز خلاف عقل و مذہب نہیں ہو سکتا تھا۔ مجھے بھی سطحی طور پر عبارت پڑھنے کے بعد یہ شبہ پیدا ہوا تھا کہ ایسا کیوں لکھا گیا اس بحث سے غلط فہمی پیدا ہو گئی ہے۔ لیکن لکھنؤ کے بعض معتقد حضرات کی طرف سے ۹۶ سوالات شائع ہوئے۔ اور ان میں اس شبہ کے دور کرنے کے واسطے جو سند پیش کی گئی ہے وہ اگر ضعیف روایات ہی ہوں (حالانکہ ایسا نہیں ہے) تب بھی یہ دعوی کہ کسی ضعیف روایت سے بھی ایسا ثابت نہیں ہے بالکل غلط ثابت ہوتا ہے۔ اب یا تو مستفتی حضرات نے اس امر کی جانب توجہ نہیں فرمائی اور یہ دعوی کر دیا یا کسی خاص وجہ سے ایسا کیا گیا۔ العلم عند اللہ۔ لیکن مجھے حیرت ہے کہ حضرات علمائے اعلام کثر اللہ امثالہم نے اس کی تائید کس طرح فرما دی۔ روایات یقیناً ان کی نظروں سے گزری ہوں گی ضعیف ہی سہی اور ان کی تحقیق کے بموجب وہ ناقابل اعتبار اور ناقابل سند لیکن فتوے کے ساتھ اس قدر لکھنا ضرور تھا کہ بعض ضعیف روایات اس امر کا پتہ دیتی ہیں لیکن یہ قابل اعتبار و لائق توجہ نہیں ہیں۔ ۹۶ سوالات مطبوعہ کے اندر چند مقامات پر توجہ دلائی گئی ہے جیسے امام علیہ السلام کا خصوصیت کے ساتھ اور آپ کے اعوان و انصار و اہلبیت کا ۳ دن تک پیاسا رہنا ثابت ہے اس صورت میں ہرگز یہ نتیجہ نہیں نکالا جا سکتا کہ غسل کے واسطے پانی موجود تھا لیکن معاذ اللہ امام معصوم نے بچوں کی پیاس کی طرف مطلقاً التفات نہ فرمایا۔ یہ ساری کتاب میں کسی ایک لفظ سے بھی مستنبط نہیں ہوتا۔ اگرچہ میں خود اپنی رائے کو کوئی وقعت نہیں دیتا ہوں پھر دوسروں کے نزدیک میری رائے کیا اور میں خود کیا اس قدر ضرور عرض کروں گا کہ وہ مقام جہاں "آداب غسل و طہارت" کا بجا لانا بیان کیا گیا ہے یہ ضروری نہ تھا۔ اور آئندہ اشاعت میں اس کو نظر انداز ہی کر دیا جائے کیونکہ اس سے واقعی عوام کو سخت غلط فہمی ہوگی اور غیروں کو بجائے "اخلاق و حفظ دین" کے متعلق امام علیہ السلام کا نظریہ سمجھنے میں دھوکا ہوگا کہ پانی تھا [illegible] سے شہید نہیں ہوئے تاکہ ہم کہیں کہ ۳ روز تک پانی بند رہا۔ بچے بلکتے رہے کوئی ایک نہ سنے گا۔ ہم سر دست اس قدر درخواست فریقین سے کرکے اس مقالہ کو ختم کرتے ہیں کہ بزرگوار محترم خدا کے واسطے نیک نیتی کے ساتھ کسی معاملہ کی اصلاح کے واسطے کوشش کیا کرو۔ جو راہ عمل اختیار کرو وہ راہ فتنہ و فساد نہ ہو اور جو امور اصلاح طلب ہوں ان کی اصلاح ضرور ہو۔ آخر میں یہ بانگ دہل یہ اعلان کرنے پر مجبور ہوں کہ "شہید انسانیت" فرقہ حقہ شیعہ کے عقائد کی کتاب ہرگز نہیں ہے اور اس سے ہمارے عقیدے پر اعتراض کرنے والا یقیناً مغفل ہوگا۔ یہ "شہید اعظم اسلام" کے متعلق اقوام عالم کی تحقیقات اور آراء کا مجموعہ ہے اور بس۔ یہ معلوم کرکے مسرت ہوئی کہ اس بحث کا خاتمہ بعنوان مناسب ہو گیا۔ الحمد للہ۔

حیدری۔ ۴ ر اپریل ۱۹۴۵ء

---

عالیجناب جلالتمآب نواب سید خاقان حسین صاحب عارف دہلوی رئیس کانپور نے حضرت قمر الواعظین مدظلہ العالی کے خدمات دینیہ کی قدر فرماتے ہوئے ایک منظومہ مرحمت فرمایا ہے جو ناظرین اسلامی دنیا کے ملاحظہ کے واسطے پیش کرتا ہوں جناب نواب صاحب دام اقبالہٗ کا کلام فارسی کبھی کبھی اسلامی دنیا میں بھی شائع ہوتا رہتا ہے۔ آپ علوم مشرقی و مغربی میں ید طولیٰ رکھنے کے ساتھ ساتھ اشعار و فارسی اور انگریزی زبان میں بہترین شعر کہتے ہیں۔
خاکسار: مدیر چیف ایڈیٹر

دی تکفیل معین ملت بود — ہمت و عزم و تیغ و قدرائے علیؑ
لیک امروز شہرت اسلام — ہست از حضرت لقائے علیؑ

# شہید انسانیت

مندرجہ بالا کتاب ہمارے یہاں بغرض ریویو آئی تھی۔ ہم نے اس کا بالاستیعاب وقت نظر کے ساتھ مطالعہ کیا اور کتاب کو بہر صورت واقعات کربلا کی "انسائیکلوپیڈیا" پایا۔ انسائیکلوپیڈیا برٹینیکا میں بھی ہر شے ملتی ہے۔ لیکن مختلف اہل قلم کا زور قلم ابواب مختلفہ پر۔ وہ بھی اس وجہ سے ہر لکھنے والے واقعی اہل قلم حضرات ہیں۔ پھر بھی جماعت مؤلفین نے تمام مضامین کو ہرگز بجنسہ درج نہیں کیا جس قدر ضروری اور مفید مطلب پایا اس کو درج کیا اور غیر ضروری حصے نظر انداز کر دئے کبھی نہیں سنا گیا کہ صاحب قلم نے فریاد کی ہو کہ میرے مضمون کو نکال کیوں دیا کل کا کل کیوں نہ لکھا اختلاف کے وجوہ کیوں نوٹس کی صورت میں درج نہ کر دئے۔ حق یہ ہے کہ کہنے اور کرنے میں بڑا فرق ہوتا ہے ہر لکھنے والا یہ سمجھتا ہے کہ میں نے جو لکھا ہے وہ بے مثل و بے نظیر ہے۔ اس کا جواب سلف سے آج تک نہیں ہوا نہ ہو سکتا ہے۔ اور ذرا کہیں کوئی امر خلاف مزاج ہوا بس پھر کیا ہے نعل در آتش ہو "شہید انسانیت" طبع کرا کے نہ تیس پینتیس ہزار روپیہ ٹھکانے لگا یا گیا ہے نہ یہ آخری اور انتہائی کوشش تھی جو اس سلسلہ میں کی گئی ہے۔ کتاب کی تیاری میں جو رقم صرف ہوئی ہے اس کا زیادہ تر حصہ اسی کتاب کے ذریعہ سے وصول ہو گیا ہے اور رقم ابھی محفوظ ہے جو کسی بڑے اہم کام میں صرف کی جائے گی۔

کتاب بغرض ریویو صرف اس واسطے بھیجی گئی ہے کہ اس اشاعت میں جو کمی رہ گئی ہو وہ آئندہ اشاعت میں پوری کر دی جائے اور جب کتاب سارے ملک سے پسندیدگی اور مقبولیت کی سند حاصل کر لے اس وقت اس کے تراجم دوسری زبانوں میں شائع کئے جائیں جو دنیا کی مختلف زبان جاننے والے اشخاص سے شہید انسانیت کو روشناس کرا دیں اور امید ہے کہ دنیا کا با فہم طبقہ اس محسن انسانیت کے حالات زندگی اور فلسفہ شہادت کا مطالعہ کرنے کے بعد

اپنے واسطے شاہراہ عمل اختیار کرنے میں پس وپیش نہ کرے گا یہی اس یادگار کا مقصد ہے اور اس کے لئے یہ ساری کدوکاوش کی جارہی ہے۔ اگر کتاب میں بعض اہم عنادین پر بحث نہیں کی گئی ہے تو صاحبان قلم کا فریضہ ہے کہ وہ مختلف عناوین کے تحت اپنی علمی تحقیقات قلم بند کرکے ادارہ یادگار کو بھیجیں۔ آئندہ اشاعت میں اُن کے واسطے جگہ ضرور نکالی جائے گی مناسب یہی معلوم ہوتا ہے کہ تمام حضرات اہل قلم ذرا احتیاط سے کام لیں ثقیل الفاظ سے اپنے مضمون کو زوردار بنانے کی کوشش نہ کریں۔ غیر مانوس محاورات استعمال نہ کریں اور صرف حقائق درج کریں تاکہ کتاب درحقیقت روایتوں کا مجموعہ نہ سمجھی جائے بلکہ تاریخی حقائق کا مخزن اور معدن نظر آئے۔ چونکہ یہ کتاب کسی خاص فرقہ کے واسطے نہیں لکھی گئی ہے اس لئے اس میں کسی خاص فرقہ کے عقائد کا لحاظ کرتے ہوئے بعض اعتقادی چیزیں درج کرنا ہرگز مناسب نہیں ہے۔ اعتقادات کا تعلق انفرادی یا جماعتی ہوسکتا ہے لیکن کسی فرد یا جماعت کا اعتقاد عام انسانیت کیواسطے حجت نہیں ہوسکتا لہذا حضرت سید الشہدا علیہ السّلام کو کسی خاص قوم اور قبیلہ کا پیرو بنانے کی کبھی کوشش نہ کی جائے۔ جناب جوش ملیح آبادی نے عرصہ ہوا تھا تو کہا تھا کہ:۔

"انسان کو بیدار تو ہو لینے دو۔ ہر قوم پکارے گی ہمارے ہیں حسینؑ" غالباً نہیں بلکہ یقیناً یہ جلسہ ہائے یادگار سے پہلے کی بات ہے اب تو خدا کے فضل وکرم سے دنیا کے ہر گوشہ سے آواز آرہی ہے کہ حسینؑ رہنمائے انسانیت ہیں۔ ہم نے بھی کتاب پر ریویو لکھنے کی کوشش کی ہے لیکن ہماری مجبوریاں اور معذوریاں سنگ راہ ہیں اور ہم اب تک اپنے خیالات کو ضبط تحریر میں نہ لاسکے۔ صرف نوٹس ہمارے پاس موجود ہیں۔ کتاب جو ریویو کے واسطے آئی تھی وہ اپنے سے زیادہ مستحق شخص کو دیدی اب اگر حضرت سید العلما دام ظلہ العالی ایک دوسرا نسخہ بھجوادیں تو ہر صفحہ اور ہر باب کے متعلق جو تنقید اور تبصرہ ہے اُس کو لکھکر پیش کردیا جائے۔ ہم نے جوش ملیح آبادی کی رباعی کے وزن اور قافیہ پر ایک رباعی کہی ہے جو ہمارے دعوے کی دلیل اور حالات حاضرہ کی صحیح ترجمانی کررہی ہے۔ وہو ہذا

## رباعی

اللہ کے محبوب کے پیارے ہیں حسینؑ — اور فاطمہ کے راج دلارے ہیں حسینؑ
دنیا نے ابھی خواب سے کروٹ لی ہے — ہر قوم پکار اٹھی ہمارے ہیں حسینؑ

خاکسار حیدری

# اخبار مدینہ کی چیرہ دستیاں۔

یزید کے ٹھیکہ دار ہر سال محرم کے مہینہ میں اُس کے قریب تعزیہ داری، مجالس مظلوم کربلا ماتم، علمبرداری اور دوسرے امور کے متعلق جو عزائے مظلوم کربلا سے متعلق ہوں خوب زہر پاشی کرتے ہیں۔ پمفلٹ بازی ہوتی ہے۔ اشتہارات چھاپے جاتے ہیں اور جن اخبارات کا مقصد حیات صرف یزیدی پروپگنڈا ہے وہ نظم اور نثر سے اپنے اخبارات اور رسائل کے کالموں کو سیاہ کرتے ہیں۔ کسی حسینی نے التفات کیا جواب دیا تو خیر ورنہ اُن کے نامۂ اعمال کی طرح یہ اخبارات کی سیاہی باقی رہتی ہے۔ ایک صاحب ہیں ابو الاسرار رمزی۔ اٹاوی انھوں نے اپنی دلی کدورت کا اظہار ایک نظم کے ذریعہ سے کیا ہے جو اخبار مدینہ کے ۴ محرم الحرام ۱۳۶۴ھ کی اشاعت میں درج ہے اسی اشاعت میں طلعت نہٹوری نے "تعزیہ دارسے!" ایک نظم لکھی ہے۔ خدا جانے اس "تعزیہ دار سے!" کا مفہوم کیا ہے۔ یہ اُسی قسم کی اردو ہے جو چند سال سے اس گرانی کے زمانہ میں پیدا ہوگئی ہے۔ بہرحال ہم ان اٹاویکا اور نہٹوری دونوں سے!" جواب لکھتے ہیں خدا کرے اُن دونوں اور مدیر مدینہ ملاکر تینوں کی سمجھ میں آجائے۔

نامہ نگارو! شاعرو! وغیرہ وغیرہ۔ سچ بتانا سال کے گیارہ ماہ میں تمہاری کتنی نظمیں اور مضامین مسلمین کی اصلاح میں شائع ہوئے اور تمہاری اُس دماغی اور دلی کاوش کا نتیجہ کیا برآمد ہوا۔ یا صرف عزاداران حسین ہی تمہارے تیروں کا نشانہ بننے کے لئے وقف ہیں۔ تمہارے ترکش جب خالی ہوجاتے ہیں تو پھر ڈھونڈھ کر وہی پرانے بوسیدہ زنگ خوردہ تیر تلاش کرکے لاتے ہو۔ اگر تیر نہیں ملتے تو خالی ترکش ہی نشانہ پر لگاتے ہو اور تہی دست رہ جاتے ہو۔ ابو الاسرار خدا جانے کس رعایت سے نام رکھا ہے یہ ان کے والد ماجد نے تو ہرگز نہ رکھا ہوگا خود ساختہ معلوم ہوتا ہے یا صاحبزادہ کی ولادت کے بعد اب ابو الاسرار ہوگئے ہوں گے جو کچھ بھی ہو ہم پہلے اُن کی نظم درج کرتے ہیں پھر اُس پر تبصرہ کرینگے۔

"تعزیہ" (از ابو الاسرار رمزی اٹاوی) دوش توحید پہ ؍ شرک کا یہ بار گراں ؍ سرفروشی کے مہینے میں ضلالت کا نشان (۲) کوئی کرتا ہے طواف اور کوئی جھک کے سلام ؍ یہ سمجھتے ہیں کہ اس پنجرے میں ہے روح امام (۳) آہ بیہودہ توہم۔ یہ عقیدوں کا سراب ؍ مرد مومن کا کئے دیتے ہیں ایمان خراب۔ (۴) کیوں نہ ماتم کریں ہم جہل کے سرداروں کا ؍ تعزیہ داروں کا اور تعزیہ برداروں کا (۵) اپنے اسلاف کے اطوار بدل ڈالے ہیں ؍ کپڑے اُجلے ہیں مگر قلب و عمل کالے ہیں (۶)

یہ سفیدی بھری قبریں ہیں مسلمان نہیں ۔ یا دھوکا ہوتا ہے کہ تابوت ہیں انسان نہیں۔ فقط یہ ۶ شعر ہیں تعزیہ کی سرخی کے ذیل میں ۔ اب ذرا لگے ہاتھوں ابوالاسرار صاحب کے تعزیہ کا تبصرہ بھی ملاحظہ ہو۔ جناب والا یہ توحید تعزیہ بردار کا نام ہے یا جس طرح آپ لوگ خالق کائنات کو مجسم مانتے ہیں اُس کی توحید کا بھی مجسمہ فرض کر کے اس کے دوش پر بار گراں رکھدیا۔ شرک کی تعریف بھی معلوم ہے یا یوں ہی لفاظی کی عادت ہے جو جا بجا لکھ مارا۔ اگر شرک کے بار گراں سے مراد خدانخواستہ نقل روضۂ حضرت سید الشہدا علیہ السلام ہے تو آپ کو معلوم ہونا چاہئیے کہ عام طور پر جو ضریح مبارک کی شبیہیں بڑی بنائی جاتی ہیں اُن کو اُٹھانے کے واسطے مسلمان غیر مسلم مزدوروں کو لگاتے ہیں اور اس قسم کی ضریحیں سارے ہندوستان میں حضرات اہل سنت والجماعت بناتے ہیں خدا وند عالم اُن کی توفیقات میں اور اضافہ فرمائے۔ چونکہ اُن کے یہاں مذہباً بھی غیر مسلم کے ہاتھ کی پکی ہوئی شئے کھا لی جاتی ہے اگر وہ اس کام کے واسطے بھی کہاروں کو لگاتے ہیں تو قابل اعتراض نہیں ہو سکتا اب یہ مصرعہ یوں ہونا چاہئیے "شرک کے دوش پہ توحید کا یہ بار گراں" اب یہ بامعنے مصرعہ ہو گیا یعنی مسلمان تعزیہ دار اب اس درجہ اپنے مشن میں کامیاب ہو گئے ہیں کہ مشرکین کو آمادہ کر دیا ہے کہ وہ اُس علمبردار توحید کی ضریح کی نقل کو اٹھانے پر آمادہ ہو گئے ہیں جس نے علم توحید بلند کرنے میں اپنا تن من دھن سب کچھ قربان کر دیا اور حضرت اقبال نے خوب فرمایا ہے "نقش الا اللہ بر صحرا نوشت ۔ سطر عنوان نجات ما نوشت" دوسرا مصرعہ بالکل مہمل اور بے معنی ہے۔ اگر یہ واقعہ ہے کہ یہ شبیہ ابوالاسرار کے نزدیک سر فروشی کا ہے تو مہربانی کر کے اپنے خاندان کے چند سر فروشوں کے نام شائع کر دیں جنھوں نے اس ماہ میں سر فروشی کی ہو۔ انشاد اللہ ایسا مرتے دم تک نہ کر سکیں گے۔ دین فروشی اور سر فروشی میں زمین آسمان کا فرق ہے۔ جو دین کو بیچ کر دنیا خرید کرنے کے عادی ہیں اور اپنے اسلاف سے یہی سبق سیکھا ہو اُن سے سر فروشی سے کیا ربط ہے۔ اگر اپنے خاندان میں سے کوئی سر فروش نہ مل سکے تو اپنے اسلاف میں سے آدمی ورجن بھی نام شائع کر دیں تاکہ سر فروشی کے معنے سمجھ میں آ سکیں۔ "ضلالت کا نشان" بالکل بے ربط معلوم ہوتا ہے لیکن اگر اس نشان سے مراد وہ شبیہ نشان لشکر حسینی ہے جو مسلم تعزیہ دار ہر سال ماہ محرم میں بلند کرتے ہیں تو یہ نشان ضلالت ہوا یا یزیدی کردار کو ظاہر کرنے والا۔ ابھی ہم آپ کی سخن گستری کی داد دیتے ہیں اس سے فارغ ہو کر تعزیہ کے متعلق اطمینان بخش بحث کریں گے۔ اگرچہ ہم جانتے ہیں کہ یزید کے شبیکہ دار اور بنی امیہ کے ہوا خواہ نہ کبھی راہ پر آئے ہیں نہ آئیں گے۔ لیکن ہم "حافظ

وظیفہ نو دعا گفتن است و بس ۔ ورنہ بند لعا آں بہاش کہ نشنید یا نشنید" پر عمل کریں گے۔

دوسرے شعر میں نشان سے قطع نظر کر کے صرف تعزیہ کی طرف متوجہ ہوئے ہیں اور طواف اور سلام کے بعد تعزیہ کو پنجرہ بنایا ہے اور پنجرہ میں روح امام عالی مقام کو جگہ دی ہے۔ خدا اس بدحواس پر رحم کرے۔ اے دشمن آل رسول حضرت امام عالی مقام کی شان میں یہ گستاخی اور بے ادبی منتقم حقیقی اس بد دہنی کی سزا دے گا آمادہ رہنا۔ وہاں دیر ہے اندھیر نہیں ہے۔ ان اللہ یمہل و لایہمل (القرآن) کیا کبھی دنیا کے پردہ میں کسی تعزیہ دار نے تعزیہ کو پنجرہ اور اس میں روح امام مظلوم کو مقید سمجھا ہے۔ لاحول ولا قوۃ الا باللہ۔ لعنۃ اللہ علی الکاذبین۔ میں تمام تعزیہ داروں کی طرف سے بحلف کہہ سکتا ہوں کہ کبھی کسی نے آن واحد کے واسطے بھی ایسا تصور نہیں کیا بلکہ تعزیہ کی تعظیم اور توقیر صرف حکم خدا کے بموجب کی جاتی ہے اور اس کو شبیہ روضۂ فرزند رسولؐ سمجھ کر اس کا احترام کیا جاتا ہے۔ تیسرا شعر بے مثل ہے۔ خود اپنے خیال کی رد فرماتے ہیں کہ ایسا توہم جس کا ذکر ہو چکا اور جس کو دہرانے میں مجھے شرم آتی ہے بیہودہ ہے اور ایسا عقیدہ سراب کی حیثیت رکھتا ہے ہمیں اس سے بالکل اتفاق ہے۔ اور کسی مرد مومن کا ایسا نہ عقیدہ ہو سکتا ہے نہ اس قسم کا توہم اس کے دل میں جگہ پا سکتا ہے ہاں ہم کو اس کی خوشی ہے کہ تعزیہ داروں کو آپ نے مومن تو سمجھا اور تعزیہ برداری سے اُن کا ایمان خراب ہونا آپ کو اچھا معلوم نہیں ہوا تو اب ایمان سے کہہ دیجئے کہ دوران سال میں ایمان کی تلقین کے واسطے آپ نے کتنی نظمیں لکھی ہیں اور اس کی سرخی کیا ہے۔ اب آپ خاموش ہو جائیں گے کیونکہ آپکو تو صرف تعزیہ سے عداوت ہے سال بھر انسان جو چاہے کرے بس تعزیہ نہ بنائے آپ خوش اور آپ کے اسلاف کی روح شاد کیونکہ تعزیہ کا فلسفہ آپ کی امیدوں پر پانی پھیر دیتا ہے اور بنی امیہ کی ساری کوششیں رائگاں اور یزید اور اس کے امثال کے کردار نا سزا کی کافی تشہیر ہو جاتی ہے۔ آپ کو صرف اس قدر ناگوار ہے ورنہ آپ کو کیا جو چاہے دنیا کرے آپ بلا سے۔ چوتھا شعر خاص طور پر داد طلب ہے۔ ابو الاسرار کا راز درون سینہ کھل گیا۔ یہ جہل کے سرداروں کا ماتم دار بنا اور ان کے تعزیہ داروں اور تعزیہ برداروں کا ماتم کرنے پر آمادہ ہی نظر نہیں آتے اس پر مصر ہیں کہ ایسا کیوں نہ کیا جائے۔ مسلمانوں کی ایک جماعت جب جوانان جنت کے سردار کی ماتم دار۔ تعزیہ دار اور اصطلاحی تعزیہ بردار ہے تو ابو الاسرار جہل کے سرداروں کا ماتم کریں۔ کریں اور ضرور کریں۔ آج جہل کے سرداروں کا ماتم کریں کل اگر خدا توفیق دے گا جس کی دعا کرتے رہیے تو جہالت جب وقت دور ہو گی سردار جوانان جنت کے بھی ماتم دار اور عزادار بن جائیں گے۔

ابو الاسرار کو علامہ شاہ عبد العزیز کے حوالے کئی دیتے ہیں ممکن ہے ان کے بیان سے ان کا جہل دور ہو جائے اگر اس نسخہ سے مرض جہل دور نہ ہو سکا تو پھر کوئی دوسرا نسخہ تجویز کیا جائے گا۔ علامہ موصوف فرماتے ہیں کہ شہادت حضرت سید الشہدا علیہ السلام کا اعلان قدرت نے اس صورت سے فرمایا۔ "وہتفت الھواتف بالمراثی ونوح الجن وبکائہم" ہاتف غیبی نے مرثیے پڑھے اور جنوں نے نوحہ و بکا کیا صرف اتنا ہی نہیں بلکہ یہ انتظام اس غرض سے کیا گیا۔ بل بابقاء البکاء والحزن المستمر وتذکر تلک الوقایعۃ الھائلہ فی امتہ الی یوم القیامۃ" بلکہ بکا اور حزن مستمر کے باقی رہنے کا انتظام خالق کائنات کی جانب سے ہوا ہے اور ان واقعات ہائلہ کا تذکرامت حضرت ختمی مرتبت میں قیامت تک باقی رہنے کا پابند وابستہ کیا گیا ہے (سر الشہادتین) جہل کا ماتم دار ابو الاسرار سنیں اُن کو مبارک ہم تو اُس کے ماتم دار ہیں جس کے نوحہ خواں جن و ملک وحوش و طیور بلکہ جس کے غم سے متاثر کائنات کا ہر ذرہ ہے۔

پانچواں شعر اس سے بھی زیادہ پُر معنے ہے۔ فرماتے ہیں۔ اپنے اسلاف کے اطوار بدل ڈالے ہیں' یہ کس نے تعزیہ داروں' ماتم داروں اور علمبرداروں نے۔ ذرا ان کے اسلاف کی فہرست تو شائع کر دیجئے اور اُن کے اطوار پر روشنی ڈال دیجئے جہل ہی کی سہی۔ پھر خدا کی قدرت کا تماشہ دیکھئے۔ آپ ایسا کبھی نہ کریں گے نہ آپ کے امکان میں ہے کہ ایسا کریں۔ ہم سے سنئے یہ غریب تعزیہ دار' ماتم دار' اپنے رسولؐ کی پیروی کرتے ہیں خدا کے حکم کی تعمیل کرتے ہیں اور آپ کی جہالت پر ضرب کاری لگاتے ہیں اسی سر الشہادتین میں حضرت علامہ شاہ عبد العزیز صاحب نے دو روایتیں ایک حضرت ام سلمہؓ اور ایک حضرت ابن عباسؓ سے نقل کی ہے کہ دونوں نے خواب میں آنحضرتؐ کو دیکھا "اشعث اغبر وبیدہ قارورۃ وفیہ دم" بال بکھرے ہوئے۔ چہرہ غبار آلود۔ دست مبارک میں خون سے لبریز ایک شیشہ تھا۔ دریافت کرنے پر فرمایا "یہ خون حسین اور اُس کے رفقا کا ہے میں ابھی مقتل حسین سے آرہا ہوں" یہ واقعہ عاشورہ محرم ۶۱ھ بعد دوپہر کا ہے۔ یعنی شیشہ کا تعزیہ بن گیا اور اس کے اٹھانے والے سرور کائناتؐ اور خود ماتم دار بلکہ ام المومنین ام سلمہؓ اور حضرت ابن عباسؓ اس سے متاثر اور گریہ کناں۔ بس اب تو جہالت سے توبہ کر لو اور تعزیہ کی مخالفت سے باز آؤ ورنہ پھر شفاعت کے امیدوار نہ رہنا چھٹا شعر بھی مہمل اور بے معنے صرف لفاظی ہے اور اس لئے ہے کہ بدنام اگر ہوں گے تو کیا نام نہ ہوگا۔ باقی باقی۔

خاکسار (چیف ایڈیٹر)

# حسین ہر قوم کی پیشوائی کے قابل ہیں

(از خامۂ حقیقت رقم حضرت علامہ ہندی مدظلہ العالی)

دنیا آزاد و خود مختار ہے جس کو چاہے پیشوائی کے لئے منتخب کرے۔ ہم کو مداخلت کا کیا حق ہے لیکن صحیح فیصلہ تو اسی وقت ہو سکتا ہے جب یہ معلوم ہو جائے کہ انھوں نے جو فلسفۂ زندگی بنایا ہے وہ تمام انسانوں کی زندگی پر مکمل طور سے اثر انداز ہے اور انسان کی بے چین روح کو تسلی و اطمینان دلانے کے قابل ہے اس میں انسانی دبے ہوئے جذبات ابھارنے کی پوری قوت ہے۔ تمام انسانوں کو وہ یکساں طاقتور بناتا ہے۔ تہذیب و شرافت ہر انسان میں پیدا کرنے کی اس میں صلاحیت ہے۔ انسان کو ہر کمزوری سے بچا سکتا ہے۔ ہر موقع و محل پر ہمیشہ اس کی تعلیم انسان کو مدد دے سکتی ہے وہ حقیر شکایات کے مٹانے اور وسیع النظری پیدا کرنے میں معین ہو۔ صبر و استقلال ایثار و قربانی کی تعلیم دے

دیکھو امام حسین نے یزیدی بہیمانہ مطالبات کو ٹھکرا کر اقوام عالم کو جو سبق دیا وہ غیر فانی ہے یا نہیں۔ فلسفۂ شہادت امام حسین پر اگر غور سے نظر کروگے تو تم کو زندگی کے ہر شعبہ میں مدد ملے گی۔

جن لوگوں نے اس فلسفہ کو سمجھا وہ بیشک حسینی رنگ میں رنگ گئے۔ کربلا کے بوڑھے، بچے، جوان آزاد و غلام عورتیں تک حسینی سیرت اختیار کر لینے کے بعد مظہر ذات حسینی بن گئے ہیں۔ جو دوست دشمن سب سے برابر کا خراج تحسین آج تک وصول کر رہے ہیں اور ہر ایک کی عملی زندگی آنے والی نسلوں کے لئے سرچشمۂ ہدایت ہو گئی۔ امام کی عملی زندگی نے انسان کے مردہ جذبات میں زندگی کی لہر دوڑا دی ہے۔

(۱) اموی قید خانوں کے دروازے توڑ توڑ کر قیدیوں نے حریت و آزادی حاصل کرنے کے لئے اموی تخت و تاج الٹ دیا جس کی ابتدا سلیمان و مختار نے کی اور ہمیشہ جب اس بھولے ہوئے سبق کو دنیا یاد کرے گی کیسی ضعیف و کمزور ہو اپنی عملی طاقت سے وہ کایا پلٹ دے گی۔

(۲) جو ادیب و شاعر جنگ و پیکار ظلم و استبداد پر قصیدہ خواں تھے اور ادبیت کا انحصار خونخواری کی مدح پر ہو گیا تھا۔ شہادت حسین نے انسانوں کی ذہنیت بدل کر مظلومیت و بیکسی کی مدح شروع کرا دی اور نوحہ و مرثیہ جان ادب بن گیا۔

(۳) ظالم و جبار اپنے تشدد پر فخر و مباہات کرتے اور خدائی اختیارات کا خود کو مالک سمجھتے تھے اور کسی ظلم و استبداد پر شرمندہ نہ ہوتے۔ لیکن آج وہی ظالم ظلم کی سو تاویلیں کرتے اور مظلومانہ معصومانہ لہجہ

میں اپنے مظالم کو حق بجانب ہونے کو پیش کرتے ہیں اور ظالم کہے جانے کو گوارا نہیں کرتے۔

(۴) قانون سیاست میں رعایا کی کوئی آواز نہ تھی، صرف آمریت و حکومت کو خدائی اختیار سمجھتے تھے۔ شہادت امام حسین کے بعد مردہ دل رعایا کو زندگی ملی۔ اب حکومت مجبور ہے کہ ایسے قوانین بنائے جس سے رائے عامہ کو موافق رکھے۔ اور ہر خونخواری کو قومی مطالبے کے نام سے پیش کرے۔ نفسیاتی تغیرات کی کھلی مثالیں ہیں غور کرنے سے پتہ لگتا ہے کہ ظالمانہ کارروائیوں میں بھی مظلومیت فتح مندی کا کار فرما ہے اور ظلم و تشدد کی وہ مطلق العنانی کی شکست کا اعتراف ہے جو حسینی مظلومیت کا صدقہ ہے۔ دیکھ لو آج بھی حسینی پیغام مظلومیت کے ہندوستان میں محرم کے زمانے میں لوگ پیک بنتے ہیں جن کو احمق قاصد صغریٰ کا نام دے کر بے اعتنائی برتتے ہیں، بڑے بڑے راجہ مہاراجہ والیان ملک نہایت خلوص سے حسینی فقیر بن کر مطلق العنانہ سرمایہ داری سے نفرت کا اظہار کرتے ہیں۔ اور اس بہانہ سے امام کا سقہ بن کر عقیدت و محبت کا اعلان کرتے ہیں جن کو بیفکرے مصلحین نظر انداز کرتے ہوئے بے اعتنائی برتتے اور اس تنظیم سے کوئی اخلاقی فائدہ نہیں اٹھاتے۔ نہ اس حسینیت کے لگاؤ کی قدر و عزت کرتے ہیں۔

(۵) پیشوا کا سب سے پہلا کام یہ ہے کہ قوم کی جہالت دور کرے جو آزادی و حریت و ترقی کی راہ میں سب سے بڑی رکاوٹ ہے۔ امام نے کربلا کے میدان میں چند گھنٹوں میں اخلاقی، تمدنی و سیاسی مذہبی و معاشرتی وہ سبق دئے جس سے جاہل عربوں کی آنکھیں کھل گئیں اور اقوام عالم کے لئے ہر شعبۂ زندگی کا راستہ بنا دیا۔

(۶) خدا کا پرستار اپنی موت و زندگی کو خدائی مرضی پر ڈھال چکا تھا اور پکار پکار کر بتا رہا تھا کہ اس کی قربانی محض خدا کے لئے ہے اس کے سوا کوئی جذبہ قربانی میں ہونا غلط ہے اور وہ قربانی کیے جانے کی مستحق نہیں جو خدائی راہ پر نہ ہو۔ دشمن کا تیر آنے پر بسم اللہ و باللہ و علیٰ ملۃ رسول اللہ کے نعرے مارتے تھے (خدا کے نام اور خدا ہی کے لئے اور دین رسول کی حفاظت کے لئے دشمن کا یہ تیر قبول کرتا ہوں) عاشور کی تمام رات عبادت خدا میں بسر کرتے ہیں ظہر کی نماز دشمن کے تیروں کی بوچھار میں اور عصر کی نماز زیر خنجر شمر ادا کر کے قیامت تک کے واسطے خدائی راز و نیاز کے سبق پڑھاتے ہیں۔

(۷) خدمت خلق انسانی محبت و اخلاق کا محیر العقول سبق پڑھاتے ہیں جس کو قیامت تک تاریخ نہیں بھلا سکتی "گوتم رشی" عام حیوانوں کی جان بچانے کے واسطے ایک بے زبان جانور کے عوض اپنی گردن کٹانے پر تیار ہو جاتے ہیں۔ اور اس بے آب و گیاہ جنگل میں حسین اپنی اور اپنے اعزا و اقربا بال

بچوں کی پیاس سے مرجانے کی پروا نہ کرتے ہوئے دشمن کی فوج اور گھوڑوں کی پیاس کی شدت سے زبانیں نکلی ہوئی نہ دیکھ سکے اور سب پانی پلا دیا۔

(۸) یزید کی ٹڈی دل فوج پر ٹوٹ پڑنے کے لئے حسینی جاں نثار بپھرے ہوئے ہیں لیکن حسین ساتھیوں کے مشتعل جذبات پر اس طرح سے قابو یافتہ ہوتے ہیں کہ جب تک دشمن پیش قدمی نہ کرے ہماری طرف سے آغاز جنگ نہ ہوا مظلومیت وحق دفاع کو حاصل کئے ہوئے رسولی جنگوں کی تشریح و توضیح فرماتے ہوئے انسانی معاشرت کو ٹھیرز در سبق دے رہے ہیں کہ معاشرتی انسانی زندگی جنگ و پیکار سے حیوانی زندگی بن جاتی ہے۔

(۹) اقتصادی مشکلوں کے حل کا بہترین سبق امام حسین نے یہ بتایا کہ انسان میں قوت برداشت تحمل و صبر بڑھ جائے اور دنیاوی نعمتوں کے فانی در زوال پذیر بے حقیقت و کم قیمتی سمجھ میں آجائے دنیا جن چیزوں کو نعمت سمجھے ہوئے ہے اور جس کے لئے مٹنے پر اور ہر ذلت اور کمینہ پن پر تلی ہوئی ہے اور اسی کو زندگی کا حاصل سمجھتی ہے اس کو روحانی اور عملی قوت سے بے حقیقت و بے قیمت بنا دے جیسا کہ حسین نے کربلا کے میدان میں تمام مادی طاقتوں کو ٹھکرا دیا۔ اور خود دکھا دیا۔

(۱۰) بین الاقوامی مساوات و برادری کا رنگ اور چھوت چھات اور ذات پات کی تفریق کو امام حسین نے اس طرح سے مٹایا کہ جناب فضہ کنیز کو اسی عزت و احترام سے وقت آخر رخصت کیا جس طرح سے اپنی بہنوں، بھاوجوں کو رخصت فرمایا۔ غلام حبشی کا بوقت آخر سر اسی طرح سے زانو پر رکھا جیسا نوجوان فرزند علی اکبر و جناب عباس کا سر زانوں پر لیا۔ ایک ہی قبر میں پہلو بہ پہلو آزاد و غلام سب دفن ہوئے اور بلا امتیاز سب زیارت گاہ اسلام ہیں۔ قوم و قبیلہ و غلام و آزاد کا کوئی امتیاز نہیں ہے۔

(۱۱) کیا کہنا حسینی سیاست کا جس کی ہر گتھی کو اپنی قربانی سے سلجھا دیا۔ سیاسی اوزار و آلات ہمیشہ یہی رہے ہیں۔ جھوٹا پروپیگنڈا قوت و عسکریت کے مظاہرے مال و زر کی بارش رشوتیں جاگیریں، مکاری و حیلہ بازی، دھوکہ دہی، چاپلوسی و خوشامد و ملکی و معاشرتی و مجلسی زندگی میں شریک کر لینا۔ سیاسین عالم کی یہی وہ چالیں تھیں جو ہمیشہ جاہل قوم سے چلی جاتی ہیں اور رعایا کی جان عزیز کو قربانی کی چتا پر جھونکا جاتا ہے۔ یوں کھیل عرب کی حکومتیں کھیل رہی تھیں۔ اسلام کی صحیح تاریخیں بتاتی ہیں کہ عرب میں بنی ہاشم و قریش کا وہ سلسلۂ نسب تھا جس کی سرداری جملہ قبائل عرب کو تسلیم تھی۔ امیہ وغیرہ کو اس سلسلہ نجیب سے کوئی تعلق نہ تھا۔ مستند تاریخیں اور نسب نامے شاہد ہیں۔ مذکورہ قبائل نے ایڑی چوٹی کا زور لگا کر قریش،

سلسلہ میں خود کو شامل کیا جس سے بنی ہاشم ہمیشہ انکار کرتے رہے یہ سب اس لئے ہوا کہ ان منصبوں کا خود کو بھی حقدار قرار دیں جو بنی ہاشم سے مخصوص ہے خلافت رسول پر بھی اسی زور و قوت کی بنا پر قابض ہوئے اس کے بعد نہایت چالاکی سے علی و آل علی کو جو رسول خدا کے واقعی اور حقیقی رشتہ دار تھے اقوام عرب سے بیگانہ بنا کر ایسا دھوکا دیا کہ وہ علی و آل علی سے اجنبی ہو کر انہیں چالبازوں کو رسول کا قریبی رشتہ دار سمجھنے لگے۔ مستند تاریخوں کی کثیر شہادتوں میں سے ایک شہادت یہ ہے کہ ایک شامی گروہ علی کی بابت گفتگو کر رہا تھا اپنے اپنے خیالات کا اظہار ہو رہا تھا۔ سامنے سے ایک بوڑھا شامی نمودار ہوا سب نے اس کو بلا کر علی کی شخصیت کی بابت سوال کیا۔ بوڑھے نے کہا میں علی سے خوب واقف ہوں۔ علی فاطمہ کا باپ عائشہ کا بیٹا تھا۔ مکہ کے اونٹ چرا کر مدینے میں بیچتا تھا۔ رسول کے ساتھ جنگ احد میں مارا گیا (مروج الذہب مسعودی) خاندان رسالت کی شخصیت کو نومسلموں میں اس طرح مٹایا جا رہا تھا صرف اس لئے کہ قانونی وراثت عرب کی بنا پر علی و آل علی کو بے حق کر دیں اور رسول کے وارث بن جائیں۔ اس جھوٹے پروپیگنڈے کی بدولت بے تعلق لوگ رسول کے قرابت دار اور وارث بن کر سالہا سال علی و آل علی کو منبروں پر مسجدوں میں گالیاں دینا فرض سمجھتے تھے۔ قتل حضرت عثمان کا سازشی الزام علی و آل علی پر رکھ کر جاہل عربوں کو مشتعل کیا گیا اور دشمنان آل رسول و دین رسول کے واسطے خزانے کے منہ کھول دئے۔ زرپاشیوں سے مالا مال کر دیا (دیکھو ہماری کتاب تاریخ کا خونی ورق) اور علی و آل علی کو افلاس و ناداری و فاقہ کشی میں مبتلا کیا۔

فوج اور اسلحہ کی قوت کا کیا پوچھنا جس کا مقابلہ قیصر و کسریٰ کے بس سے باہر ہو گیا تھا۔ اب اس خلفشار و پیچیدہ سیاست میں امام حسین کی بیش بہا و لاجواب سیاست یہ تھی کہ عربی سیاست کے جملہ اسلحہ کو بیکار کر دیں اور تمام سیاستوں اور قوتوں کے قلعے ڈھا دیں جو حسین نے کربلا کے میدان میں تین روز کی بھوک پیاس میں سوکھے گلے کٹوا کر جما گھٹنوں میں دشمنوں کی سیاست کا تار و پود بکھیر دیا۔ اور عالم بھر کو سبق دیا کہ جب کوئی قوم ایسے دور سے گزرے جس دور سے حسین کو گزرنا پڑا اس کو چاہئے کہ حسینی سبق کو دہرا دے حسین بیشک اسلام کے حقیقی پیشوا تھے اور اُن میں پوری قابلیت تھی کہ ہر قوم کے پیشوا اپنائے جائیں۔

(۱۲) امام حسین نے بتایا کہ اگر قومی افلاس مٹانا چاہتے ہو تو لوٹ مار چھوڑ کر لٹیروں غاصب حکومتوں کو اپنی سچی قربانی سے بے دخل کرو اور قومی ناداروں کو خودداری اور امن و سکون کی زندگی میں خود اختیاری کا سبق سکھاؤ اور مزدوری سے بہرہ مند ہونے دو جن کی کمائی ملوکیتوں کی عیش پرستیوں سے لٹتی رہی ہے۔

(۱۳) قومی تنظیم کے واسطے بتایا کہ حسین کی طرح قوم کا دماغی توازن اور فکری یکسوئی کو ایک مرکز پر جمع

کر دو جو کہ بلا تشدد و بلا تحکم ہو۔

(۱۴) اگر قومی زندگی چاہتے ہو تو امام حسین کی تعلیم کو سمجھو۔ امام حسین بے اصولی زندگی کے ساتھ کچھ دنوں تک زندہ رہنا اس کو زندگی نہ سمجھتے تھے بلکہ ان کی نظر میں اپنا مٹنا اور اصول کا زندہ رہنا حقیقی اور دائمی زندگی تھی جس اصول کی بقا سے قوموں اور نسلوں کی زندگی اور بقا ہوتی ہے۔

(۱۵) اگر قومی عزت و وقار چاہتے ہو تو امام حسین سے عزت و وقار سیکھو جس نے ہر دنیاوی عزت پر لات مار کر انسانیت کے تمام عزت و شرف کو حاصل کیا اور دنیا کو ایسا ذلیل کیا جس کی نظیر نہ ملے گی۔

(۱۶) اصلاح معاشرت چاہتے ہو تو حسینیت سے بہتر کوئی ذریعہ نہیں ہے۔ مذہب کے نام پر اصلاح غیر مذاہب و لامذہبیوں سے تصادم کا باعث ہوگا۔ قوانین ملکی، جمہوریت، شیطانیت و نازیت اشتراکیت کمیونزم انارکزم ہر ایک میں کشمکش حیات و تصادم ناگزیر ہے اور یہ نئی چیزیں نہیں ہیں تاریخیں دیکھو۔ صدیوں تجربہ کے بعد بیکار و مضر ثابت ہو چکی ہیں۔ امام حسین نے مظلومیت کا وہ سبق پڑھایا ہے جو دنیا کے ساتھ ساتھ آئی اور قیام دنیا تک قائم رہے گی۔ لہٰذا اپنے معاشرتی شعبہ کو اگر مظلومیت پر ڈھال لو گے تو سمجھ لو کہ دنیا میں ہر تصادم سے محفوظ ہو۔ یہی مختصر چند چیزیں ہیں جو اقوام عالم کو اپنی طرف متوجہ کرتی ہیں اور کسی مذہب سے تصادم نہیں کرتیں۔

(۲)

# امام حسین کی مذہبی شخصیت

مذہب میں بزرگ شخصیت کا وہی مالک ہو سکتا ہے جو خود بانی و مبلغ ہو یا اس کا شریک کار و جزو اعظم ہو یا تحفظ اس دین کا اس کی ذات پر منحصر ہو اور حفاظت دین میں خود کو مٹا دے۔ سب سے بڑی شخصیت بانی اور مبلغ مذہب کی ہے اس کے بعد کا درجہ ان لوگوں کا ہے جو شریک کار و نائب قائم مقام و حافظ و سرپرست اس دین کے ہوں بحسب مدارج ان کی عزت و شرف و بزرگی دونوں میں فرق ہوگا۔ اور اس کا صحیح معیار اس کی سیرت اور زندگی کے ہر شعبے کے واقعات میں مذہب اسلام چونکہ محض انسان کو سدھارنے کی غرض سے آیا تھا تو بے لاگ فیصلہ بزرگی کا اسی شخصیت کے حق میں کیا جا سکتا ہے جس نے تمام افراد انسانی میں سب سے بڑھ چڑھ کر انسانی خدمت کی ہو اور وہی انسان کامل کہے جانے کا مستحق ہوگا اور چونکہ ہر مذہب کا یہی دعویٰ ہے کہ وہ اصلاح حال نفوس کے واسطے آیا ہے اور یہ غرض تمام مذاہب میں مشترک ہے لہٰذا مخصوص [illegible] اس نقطہ نظر سے اسی ذات بزرگ کو دیکھنا ہوگا کہ ہر قوم ہر مذہب اور جملہ بنی نوع انسان کی اصلاح و خدمت و [illegible] سدھار کے واسطے دنیا میں کیا کر سکا۔ اور عام انسانیت کو کیا فائدہ پہنچا سکا اس لئے ہمارا [illegible]

اسلام کا ہے اور نہ کسی خاص مذہب کا بلکہ وہ عام انسانیت کا ہیرو ہے اور اس کی بزرگ شخصیت مذاہب عالم سے۔ اپنی پیروی کی اپیل کرتی ہے اور حسین کو اسی نقطۂ نظر سے دیکھنا ہوگا کہ اس خدا کے برگزیدہ بندے نے اس کی مخلوق کی وہ اہم خدمت کی جس کی مثال تاریخ عالم میں نہ ملے گی۔ اب ہم مختصراً امام حسین کی مذہبی شخصیت کو مذکورہ نقطۂ نظر سے پیش کرتے ہیں۔ عالم میں وہ کون مسلمان ہے جو امام حسین ...... کی تقدس و بزرگ ہستی کا انکار کر سکے۔ وہ برگزیدہ خدا کا بندہ جس کو رسول کاندھوں پر چڑھاوے (عبدالرزاق بن شاہین طبرانی) جو سجدوں میں پشت پر سوار ہوتا اور رسول اس وقت تک سر سجدہ سے نہ اٹھاتا جب تک حسین خود سے پشت سے نہ اترتے (امام احمد بن حنبل طبرانی ابن سعد) رسول اپنی زبان حسین کو چوساتے رہتے اور خود حسین کی زبان چوستے (ابن سعد) حسین کے سوا اگر عالم میں کوئی دوسری ایسی ہستی ہو تو بتاؤ۔ حسین وہ ذات ہے جس کی بزرگی میں ہر وقت رسول رطب اللسان رہتے تھے۔ کبھی فرماتے تھے حسن و حسین سردار جوانان اہل جنت ہیں (احمد ترمذی) کبھی فرماتے حسین مجھ سے اور میں حسین سے ہوں (طبرانی، بیہقی) کبھی فرماتے خدا وندا حسن حسین کے دوست کو دوست رکھ اور دشمن کو دشمن رکھ (ترمذی، حاکم) کبھی فرماتے حسن و حسین کا دوست میرا دوست اور ان دونوں کا دشمن میرا دشمن ہے (ابن ماجہ) کبھی فرماتے حسن حسین اور ان کی اولاد کی تعظیم کیا کرو (ابن عساکر) کبھی فرماتے جس نے میرے اہلبیت کو ایذا دی اس نے خدا کو ایذا دی (حافظ ابو نعیم) کبھی فرماتے جس نے ہم اہلبیت سے ...... دشمنی کی وہ جہنمی ہے (حاکم) ہزاروں میں یہ چند رسول کی حدیثیں ہیں۔ خدا نے بھی قرآن مجید میں آیہ مودت میں عترت رسول کی محبت کو اجر رسالت قرار دیا ہے اور آیہ تطہیر نازل فرما کر علی و فاطمہ و حسن و حسین کی پاکی و تقدیس کی ہے جس پر آئمہ حدیث و تفاسیر کا اتفاق و اجماع ہے۔ آل رسول کا یہ شرف و فضل اس عقلی قدر دانی کی وجہ سے ہے جس کے اہلبیت رسول مستحق تھے (نعوذ باللہ) حیوانی و خوش اعتقادی محبت نہیں ہے۔ تاریخوں اور ان کی سیرتوں کی کتابوں میں آن حضرت کے علمی و عملی حالات کو دیکھو اور ان کے ان خدمات کو دیکھو جو حفظ دین اور انسانیت سدھار میں کی تھیں جس سے کہنا پڑے گا کہ یہ فخر انسانیت تھے اور اس قابل تھے کہ انسانیت کا سرتاج بنیں (باقی آئندہ)

---

**نوٹ**: باوجود سخت ناسازی مزاج حضرت قبلہ ... مدظلہ العالی نے گذشتہ ۳ ماہ کے عرصہ میں ملک کے مختلف حصوں میں گردش کی اور اپنے تبلیغی مواعظ سے جو اثر خاص و عام پر پیدا کیا وہ انشاءاللہ موصوف کی ڈائری کے خلاصہ سے آئندہ اشاعت میں پیش کیا جائیگا۔ ناظرین انتظار فرمائیں عنقریب جناب مولانا کی ۳۰ سالہ تبلیغی خدمات کتابی صورت میں پیش ہونے والی ہیں۔ (ایڈیٹر)

# حضرت امام حسینؑ اور محرم

(از مسٹر علی محتشم متعلم بی اے فائنل۔ دہلی)

اسلامی سال محرم کے مہینہ سے شروع ہوتا ہے۔ اب سے ۱۳۰۳ سال قبل اس مہینہ کی دسویں تاریخ کو کربلا کے میدان میں وہ درد انگیز واقعہ رونما ہوا تھا جس کی یاد ہر سال نہ صرف مسلمان بلکہ دیگر مذاہب کے لوگ بھی اپنے اپنے طریقہ سے مناتے ہیں۔ مظلوم سے ہمدردی اور ظالم سے نفرت کرنا انسانی فطرت کا تقاضا ہے اور پھر جب دنیا والوں کو یہ معلوم ہو کہ مظلوم قطعاً حق پر تھا اور اس نے یہ تمام مظالم اپنے ذاتی فائدہ کے لئے نہیں برداشت کئے بلکہ اس پر یہ تمام ظلم و ستم اس لئے ڈھائے گئے کہ وہ انسانوں کا بھی خواہ تھا۔ نیکی اور سچائی کی تعلیم دیتا تھا تب انسانی شرافت کا یہ تقاضا ہونا چاہئے کہ وہ اپنے اس محسن کی اور اس کے اصول کی دل سے عزت کرے اور اس کے اسوۂ حسنہ پر عمل کرنے کی کوشش کرے خواہ وہ کسی مذہب سے مخصوص ہو۔ کسی سرزمین کا باشندہ ہو۔ اور کسی زمانہ میں اس نے یہ خدمات انجام دئے ہوں۔

اگر ہم حضرت امام حسینؑ کی زندگی پر غور کریں اور ان کے قول و عمل کو انسانی شرافت کے اعلیٰ اصول پر جانچیں کریں تو یقیناً حضرت جوش ملیح آبادی کے الفاظ میں ہم حضرت امام حسینؑ کو انسانیت کا سب سے بڑا محسن تسلیم کریں گے۔

کیا صرف مسلمانوں کے پیارے ہیں حسین　　چرخ نوع بشر کے تارے ہیں حسین
انسان کو بیدار تو ہو لینے دو　　ہر قوم پکارے گی ہمارے ہیں حسین

اس میں شک نہیں کہ حسینؑ مسلمانوں کے محترم رسول جناب محمد مصطفےٰ کے پیارے نواسے تھے جن کے مرتبہ اور شان کا رسول خدا نے بار بار اظہار فرمایا اور ان کی محبت کا حکم دیا۔ حسینؑ شیعہ مذہب میں تیسرے (امام) ہیں لیکن دوسرے مذہب والوں کے لئے بھی آزادی کے علمبردار، سچائی کا پتلا اور نیکی کا مجسمہ ہیں۔ ریاست گوالیار کا محرم اور ہندو اور عیسائی مفکرین مشرق و مغرب نے حسینؑ کے متعلق جن خیالات کا اظہار کیا ہے وہ اس کی دلیل ہیں کہ حسینؑ کا کارنامہ مذاہب، ملک اور رنگ روپ کے فرق و امتیاز سے کہیں بلند ہے۔

حسینی مشن کو کسی ایک گروہ، مذہب یا ملک سے مخصوص کر دینا حسینی مشن کے نتائج نا واقفیت اور ہماری عدم واقفیت کا ثبوت ہوگا۔ حسینؑ کا پیغام کرہ ارض کے تمام بسنے والوں کے لئے ایک ہے

کہ "حق اور باطل میں تمیز کرو" "عزت کی موت ذلت کی زندگی سے بہتر ہے" "صرف ایک خدا سے ڈرو اور اسی کی پوجا کرو" "مال وزر اور حکومت کی پرستش حرام اور سخت گناہ ہے" "وقت اگر تم سے قربانی کا مطالبہ کرے تو تم اسے بخوشی پیش کرو" "مظلوموں سے ہمدردی اور غریبوں سے محبت کرو" "تمہاری زندگی کا مقصد خلق خدا کی خدمت ہو" "آپس کے نفاق کو مٹا دو اور سب کی بھلائی کے کوشاں رہو" "انسانیت کے بلند معیاروں پر عمل کرو" اور صحیح معنوں میں اپنے آپ کو انسان کہلائے جانے کا مستحق بناؤ"

انقلاب روزگار کو کیا کہئے کہ یزید جیسا فاسق وفاجر شخص مسلمانوں کا خلیفہ بن بیٹھا۔ وہ اسلامی جمہوریت، انسانی آزادی، اور اخوت کا جانی دشمن تھا۔ ظلم وستم اُس کا شعار تھا۔ جابرانہ شخصی حکومت کا خواہاں تھا۔ اختیارات اور قوت کا بیجا استعمال کرنا اُس کی عادت تھی۔ کہنے کو وہ مسلمان تھا دراصل اسلام کا بدترین دشمن تھا۔ وہ ظاہر میں انسان تھا لیکن اصل میں انسانیت سے کوسوں دور تھا۔ اور اُس کی ذات تمام ممکن برائیوں کا مجموعہ تھی۔ عیش وعشرت کا دلدادہ ظالموں کا دوست اور مظلوموں کا دشمن تھا۔

اب وقت ایسا آگیا تھا کہ کھلم کھلا کفر والحاد مسند خلافت سے اسلام کو چیلنج دے رہے تھے۔ حکومت کے ایوانوں میں رسول عربی کی عملی تعلیم کو بھلایا جا رہا تھا۔ مال وزر انسانی شرافت کا معیار بن گیا تھا حق پرستوں کے لئے عرصہ حیات تنگ تھا۔ امیر مال مست تھے اور غریبوں کی کون سنتا۔

حضرت رسولؐ نے جن خرابیوں کے خلاف جہاد کیا تھا انہیں برائیوں کو یزیدی حکومت مستحکم کر رہی تھی۔ خدا کے سامنے سر تسلیم خم کرنے والے مال ودولت کے مالک یزید کو رسول کا صحیح جانشین تسلیم کرنے پر مجبور کئے جا رہے تھے۔ ایمان اور سچائی کے اصول مٹائے جا رہے تھے۔ اندیشہ ہوتا تھا کہ حضرت رسول خدا کی تمام کوششیں برباد ہو جائے گی۔ اسلامیت مٹ جائے گی اور یزیدیت کا رواج ہو کر رہے گا۔

خدا کے برگزیدہ بندے اور مایۂ ناز بشریت حسینؑ نے وقت کے مطالبہ پر لبیک کہا اور خدا کی راہ اور خدا کی مخلوق کی بھلائی میں اپنا سب کچھ قربان کر دیا۔ حکومت اور دولت کے نشہ میں سرشار یزید نے حسین سے بھی بیعت طلب کی۔ یزید سب مسلمانوں کا بادشاہ بننے کا مدعی نہ تھا بلکہ وہ اپنے آپ کو امیرالمومنین اور خلیفۃ المسلمین تسلیم کرنے پر دنیا کو مجبور کر رہا تھا۔ دنیائے اسلام کی نگاہیں اُس وقت حسین کی طرف لگی ہوئی تھیں کہ آیا وہ ایسے نازک وقت میں مسلمانوں کی دستگیری کرے گا اور اسلام کو نہیں بلکہ انسانیت کو بدنام ہونے سے بچالے گا یا اسے بھی حکومت اور دولت مرعوب کر لے گی۔

تاریخ شاہد ہے کہ حسین نے باطل کے خلاف حق و صداقت کی راہ میں اتنی بڑی قربانی کی جو انسانیت کے لیے باعث فخر ہے اور ہمیشہ رہے گی۔ یہ دو بادشاہوں کی جنگ نہ تھی بلکہ حق اور ناحق کی جنگ تھی خدا کے ماننے والوں اور سیم وزر کو اپنا خدا جاننے والوں کا مقابلہ تھا۔

حسین کسی سیاسی حق کے طلبگار نہ تھے۔ حکومت کے خواہاں نہ تھے۔ اُن کی زندگی اور واقعہ کربلا کی تاریخ کا ہر ہر پہلو گواہی دے رہا ہے۔

حقیقی فتح حسینیت کو ہوئی۔ حسین آسمان انسانیت کا درخشندہ آفتاب بن کر چمکے اور یزید کفر کی تحت الثریٰ میں ہمیشہ کے لئے روپوش ہوگیا۔

آج یزید کی حکومت کا پتہ بھی نہیں ہے اور ہر با فہم انسان یزیدیت سے نفرت کرتا ہے اور حسینیت کا دلدادہ ہے حسین کی حکومت انسانوں کے دلوں پر ہے اور ہمیشہ رہے گی۔ یادگار حسینی کے جلسے جو چند سال سے برابر ہندوستان کے عرض و طول میں ہو رہے ہیں اس کی زندہ مثال ہیں۔ مختلف مذاہب اور مختلف اقوام کے لوگوں نے ان جلسوں میں شرکت کی اور اپنے خلوص و عقیدت کے پھول حسین مظلوم کی خدمت میں پیش کئے۔ اور حق یہ ہے کہ دنیا نے فرض شناسی کا اعلیٰ ثبوت دیا۔

لیکن اے دنیا کے بسنے والو! حسینؑ کی قربانی کا مقصد صرف یہی ہے کہ تم حسین کی مظلومیت کی داستان سنکر اظہار ہمدردی کرو اور اپنی عقیدتمندی کے اظہار کو صرف لفظوں تک رکھو۔ حسینؑ کی صدا فضا میں گونج رہی ہے وہ تم سے عمل کا مطالبہ کر رہے ہیں۔ اُن کی قربانی کا اعلیٰ مقصد سمجھو اور اُس کو نمونہ قرار دے کر عمل کرو۔ دنیا میں جبر و استبداد فتح پانے کی کوشش کر رہے ہیں ہمارا فرض ہے کہ ہم ظلم و تعدی کو مٹا کر عدل و انصاف کا قیام کریں۔

آج دنیا جس کشمکش میں ہے اُس سے نجات پانے کا واحد علاج یہی ہے کہ دنیا حسینیت کے قریب ہو جائے۔ حسین سے قوت عمل کا سبق سیکھے۔ قربانی کا درس لے۔ اور اُس محسن انسانیت کی تعلیم سے اپنے کو آشنا کرے اور عمل پیرا ہو۔

کربلا کا سانحہ آج ۱۳ سو سال کے بعد بھی اس قدر تازہ اور ایسا دلدوز ہے جیسا کہ اُس روز تھا جبکہ اس رہبر انسانیت نے جام شہادت نوش کیا تھا۔

آج ۱۳ سو سال کے بعد بھی حضرت امام حسینؑ کی مثال صداقت اور حریت کے لاتعداد متلاشیوں کی رہبری کر رہی ہے۔ امام حسینؑ کی برگزیدہ ہستی واقعات زمانہ کے تمام امتحانات سے گزر کر نیر اعظم سے بھی زیادہ تابانی کے ساتھ باطل پر کبھی فنا نہ ہونے والے فتح و ظفر کے نشان کی طرح موجود ہے۔ ہندوستان کے

ایک مقدس انسان کے الفاظ ہیں:۔

نام گرو حسین کا جانے سب سنسار
سیس کٹا کے جگت میں کیا ہے سب کے پار

# معرکۂ کربلا

(از سید شہنشاہ حسین صاحب ناوی حیدرآباد)

نینوا کے تپتے ہوئے صحرا میں ۶۱ھ میں تاریخ کا انتہائی وحشیانہ واقعہ رونما ہوا تھا آل محمدؐ کے خلاف سرمایہ دار دنیا مخالف پروپیگنڈا کرنے سے ابھی تک تھکی نہیں تھی پھر اس کو اختیار کیا گیا تھا اور رفتہ رفتہ عرب کے گوشے گوشے میں ان کی تحریک بری طرح پھیل گئی اور ان کی عداوت روزافزوں ترقی کر رہی تھی یہ تنازع صرف اس لئے جاری کیا گیا تھا کہ حضرت محمد مصطفےٰؐ نے ساری دنیا کو وحدانیت اور انسانیت کا درس دیا تھا اور اس پر قائم رہنے کی ہدایت فرمائی تھی۔ آنحضرتؐ کی انتھک کوشش دیکھ کر ابوسفیان نے بھی اپنے راگ کو پوری قوت سے الاپنا شروع کر دیا تھا اور اپنی تحریک اور اپنی جدوجہد سے اسلام سے عناد و اختلاف ہمیشہ کے لئے بڑھا رہا تھا۔ توحید سے دائمی جدائی کی اسکیم پر زور لگا رہا تھا اور مخالفانہ پروپیگنڈا کر رہا تھا آنحضرتؐ کے نظریات کی تنقید کرتا تھا اور حضورؐ کی مخالفت میں کسی سے پیچھے نہیں تھا اس کی تحریک چاروں طرف وبا کی طرح پھیل گئی تھی یہ رحم کرنا نہیں جانتا تھا ابوسفیان نے اپنی ہوسناکیوں اور انجام سے بے پرواہ ہو کر مسلمانوں پر اُحد میں حملہ کیا تھا۔ یہ شخص نہایت بیدردی ہوسناکی اور دغا بازی کے ساتھ حملہ کرنے کے لئے آیا جس نے کفار کو ساتھ لیکر رسالت کا تختہ اُلٹ دینا چاہا تھا تحریک کے خلاف خرافات کا انبار لگا تھا وہ تشدد اور آمریت کے قوتی کو زیادہ طاقتور بنا رہا تھا ابوسفیان کا چارہ ساز تھا ابتدا میں اور اس کی بڑھتی ہوئی قوت کو سختی کے ساتھ محمدؐ نے اپنے عہد رسالت میں کچل ڈالا تھا۔

ابوسفیان کو جو شرمناک شکستیں اٹھانی پڑی تھیں وہ اس کے ارادوں کو کچلنے کے لئے کافی تھیں آخر اس نے نہایت چالاکی کے ساتھ اسلام کا ظاہری لباس پہنکر اسلام کو اپنا آلۂ کار بنا لیا تھا فتح مکہ میں اسلام کا نقاب ڈال کر دھوکا دے رہا تھا اور لوگوں کو اس پردے میں اپنا ہم خیال بنانے کی جدوجہد کر رہا تھا اس کی زندگی کا مقصد سوائے تخریب کے اور کچھ نہیں تھا اس کی زندگی کے بعد اس کے مقصد کو

معاویہ اور یزید پورا کرنے کے لئے اٹھ کھڑے ہوئے فتنہ پرداز اور لڑنے والے گروہ کی منقلب ذہنیت کا مقصد صرف حکومت کرنا اور فرزند رسولؐ کا خون بہانا تھا یزیدی حکومت کے تحت اپنی تیاریوں کی رفتار سخت تیز کر دی یزید کا حکم تھا حسینؓ کی زندگی دشوار کر دو ہزاروں قسم کی ایذا رسانیاں دینے کو تیار ہو گئے۔ یزیدی درندے فطرتاً چال باز اور ظالم واقع ہوئے تھے اور جدھر ان کو ہانکا جاے چلے جاتے تھے۔ ان کے پاس ہمدردی قابل نفرت تھی ابن زیاد اور عمر ابن سعد نے حسینؓ کے ساتھ ذرا بھی نرمی یا آسانی روا نہیں رکھی ان لوٹیروں اور ننگوں کو امداد یزید ابن معاویہ دے رہا تھا اس نے اسلام کو انقلاب اور تغیر کے ایک نئے دروازے پر کھڑا کر دیا تھا رسالت کے نظام کی بنیادیں ہلا دی تھیں اور اُن کے اقتدار کو پامال کرنے کے درپئے آزار تھا۔ پیروان محمدؐ کو ایڑیاں رگڑوا رہا تھا اور حسینؓ ابن علیؓ سے اپنی بیعت چاہتا تھا۔ حالات کا تقاضا یہی تھا کہ حسینؓ ابن علیؓ کربلا میں اپنے پاک خون سے اسلام کی اصلاحی تعمیر کریں محمدؐ کا مقصد حسینؓ کے پاس تھا حسینؓ نے محمدؐ کے عمل اور اصول کو پسندیدگی اور تحسین کی نظروں سے دیکھا تھا حسینؓ حریت امن و انسانیت اور اسلام کی بلندیوں کا پیام معرکۂ کربلا میں دے رہے تھے۔ رسالت کے نظام کی بنیادیں حسینؓ نے مضبوط کر دیں حسینؓ کا مطمع نظر نفس حسینؓ وحدت انسانیت کا درس معرکۂ کربلا میں دیا تھا آج بھی دنیا محمدؐ کے پیارے نواسے حسینؓ کے بلند طرز عمل کی توصیف کئے بغیر نہیں رہ سکتی ہے جس نے اسلام کے ڈوبتے ہوئے سفینہ کو پار لگایا اور ظلم کو مٹانے کے لئے حق پر جان نثار کرنے کا سبق دیا سرزمین کربلا پر یزیدی افواج نے حسینؓ کے ساتھ جو سلوک روا رکھا اس کی المناک تاریخ ہے جو دنیا کو عمر بھر آنسو رلاتی رہے گی۔

# شہادت حضرت امام حسین رضی اللہ تعالےٰ عنہ

## نے

## دنیائے انسانیت کو کیا سبق دیا

(از آنریبل مسٹر فضل الحق سابق چیف منسٹر بنگال)

انسان فطرتاً طالب علم واقع ہوا ہے وہ ہر آن ایک منظم کی تلاش میں رہتا ہے۔ تقاضا ے وقت و محل کے اعتبار پر اس کی خواہش میں تغیر پیدا ہوتا ہے۔ وہ اس طلب اور دعی میں کمال کا خواہشمند ہے اس کی طلب اس وقت تک جاری رہتی ہے جب تک اس کا نصب العین یعنی "کمال" حاصل نہ ہو۔

حصول کمال طالب کی استعداد پر ہی منحصر نہیں ہے بلکہ اس میں استاد کامل کی نہیں بلکہ اکمل کی بھی ضرورت ہے۔ کبھی ایسا بھی ہوتا ہے کہ استاد یا معلم اکمل موجود ہوتا ہے لیکن متعلم میں استعداد نہیں ہوتی ہو صرف اس منزل پر ٹھہر جاتا ہے جو اس کی سعی کی انتہا ہوتی ہے۔

عام عالم انسانیت بلا کسی تفریق کے وہ مرد ہوں یا عورت، جوان ہو یا کمسن، طاقتور ہوں یا ضعیف اور مسن اپنے تقاضائے فطرت کی بنا پر مرتے دم تک راہ طلب میں گامزن اور اپنے علم میں پیہم اضافہ چاہنے کا خواہشمند نظر آتا ہے۔ یہ کس معلم کی درسگاہ میں زانوئے ادب تہ کرکے بیٹھیں۔ یہ کس استاد سے صرف نظریات ہی نہیں بلکہ عملیات کا درس لیں تاکہ سب کے سب کمال کے درجہ پر پہونچیں اور اطمینان کی زندگی بسر کریں اور جب جام عمر لبریز ہو جائے خوشی خوشی داعی اجل کو لبیک کہیں۔

مجھے اپنی دنیاوی مصروفیتوں اور آلودگیوں نے اتنا موقع نہ دیا کہ میں اس اہم ترین موضوع پر اپنے پاشاں خیالات کا تفصیل کے ساتھ اظہار کرسکوں لیکن موقعہ کو غنیمت جان کر میں اس سلسلہ میں صرف چند سطریں ناظرین اخبار سرفراز کے مطالعہ کے واسطے پیش کرتا ہوں اور امیدوار ہوں کہ معلم حقیقی تمام انسانوں کو بالعموم اور مسلمانان عالم کو بالخصوص اس محسن انسانیت کی سبق آموز زندگی کا مطالعہ کرنے کی توفیق عطا فرمائے تاکہ دنیا انسانی کمالات سے بھر جائے۔ میں مذاہب عالم کے مشاہیر کی مقدس زندگیوں کو پیش نظر رکھتے ہوئے کامل احترام کے بعد یہ کہنے کی جرأت کرسکتا ہوں، کہ حضرت آدم علیہ السلام سے لیکر جناب مسیح ابن مریم علیہما السلام تک وہ تمام بزرگ ہستیاں جنھوں نے انسانیت کو زیر بار احسان کیا ہے اور گمراہوں کو صراط مستقیم پر لگایا ہے سب کی سب قابل عزت ہیں لیکن یہ سب بحیثیت مجموعی یا بحیثیت انفرادی باوجود بہترین معلم ہونے کے تمام عالم انسانیت کے واسطے یکساں مفید نہیں ہیں مثلاً حضرت عیسیٰ کمالات کا مجموعہ تھے اخلاق کا مجسمہ تھے اور اپنے زمانہ کے لوگوں میں بہترین ہستی کے مالک تھے لیکن عام طور پر عالم انسانیت کے واسطے ان کی مقدس زندگی سبق آموز نہیں ہوسکتی میں ایک بزرگ کا تذکرہ کرنا نہیں چاہتا اس کے واسطے فرصت کی ضرورت ہے۔ وہ سبق جو انسانیت کو کمال کے درجہ پہونچانے والا ہے صرف اطاعت باری کا سبق ہے اس کے معلم ہر زمانہ میں آئے لیکن بلاخوف تردید کہہ سکتا ہوں کہ سب سے بہتر درسگاہ مکہ میں قائم ہوئی اور جب معلم نے دیکھا کہ اس ادارہ کو وسیع تر کرنے کی ضرورت ہے تو مکہ مشرفہ سے مدینہ منورہ کو منتقل فرما دیا۔

درسگاہ کی وسعت کے ساتھ ساتھ شعبہ جات میں بھی اضافہ ہوا وہی اطاعت باری کا سبق جس کے واسطے ابتدائی درجہ میں "قولوا لا الٰہ الا اللہ تفلحوا" کہ کوئی معبود نہیں ہے مگر اللہ ہی

میں تمہاری فلاح ہے۔ تک تعلیم کو محدود رکھا تھا رفتہ رفتہ حسب ضرورت و مناسبت موقعہ عام ضروریات زندگی اس سے متعلق ہوگئیں۔ یہی تہذیب اخلاق، تدبیر منزل اور سیاست مدن کی صورت میں پیش کیا گیا۔

اس سے حیات عارضی اور حیات جاودانی کو کامیاب بنانے کا راز دنیا نے سیکھا، مکہ معظمہ میں بھی اگرچہ علاوہ اپنے اصحاب کے اپنے خاص عزیزوں کو تعلیم دینے کا موقع ملا لیکن مدینہ منورہ پہونچ کر اس کام میں اس قدر اور اضافہ ہوگیا کہ بعض ایسی ہستیاں خدا نے پیدا کردیں جن پر انسانیت فخر کرسکتی ہے۔ اگرچہ اصحاب اخیار کے علاوہ ایام مکہ میں دبستان رسالت کا گل سرسبد حضور کا وہ جاں نثار اور فدا کار بھائی تھا جس کا نام حضرت علی کرم اللہ وجہہ ہے لیکن ایام مدینہ میں اُس جہتم بالشان درسگاہ میں دو ایسے متعلمین کا اضافہ ہوا جن کو اس درسگاہ سے بہتر سے بہتر اساتذہ کی تعلیم کا شرف حاصل ہوا۔ حضور سرور عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے شاگرد رشید حضرت مولا علیؑ شریک کار اور ہاتھ بٹانے والے تھے۔ عورتوں کے واسطے بھی معلمہ کی ضرورت تھی اُن کے واسطے محنت شاقہ فرما کے اپنی پارہ جگر بی بی فاطمہ زہرا رضی اللہ عنہا کو ایسا کامل بنایا کہ دونوں جہاں کی عورتوں کی سردار ہونے کا شرف اُس شہزادی کو حاصل ہوا۔ میں چاہتا ہوں کہ اپنے موضوع سے جدا نہ ہوں اس لئے پھر اصل مطلب کیطرف رجوع کرتا ہوں۔

وہ دو متعلمین جن کا ابھی ذکر ہوا ہمارے رسول کے نواسے پارہ ہائے جگر، سرور قلب، نورعین حضرت امام حسنؑ اور جناب امام حسینؑ تھے۔ رضی اللہ تعالیٰ عنہما۔ ان دونوں بزرگواروں کو اپنے نانا، ماں اور باپ کی زبانی اور عملی تعلیم سے بہرہ اندوز ہونے کا موقع ملا اور یقیناً یہی وہ چیز تھی جس کی بنا پر ہم بآسانی اور زور کے ساتھ کہہ سکتے ہیں کہ تمام عالم کے معلمین میں حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ ایک نمایاں حیثیت رکھتے ہیں۔ انسانیت کے کمال کے واسطے کس شے کی ضرورت تھی؟

یہ وہ سوال ہے جس کا جواب دینا ہر انسان کا فریضہ ہے۔ مجھے اندیشہ ہے کہ دنیا نے انسانیت متفقہ طور پر ایک جواب بآسانی دے سکے گی۔ اس لئے میں خود جواب دیتا ہوں۔ کمال انسانیت کا راز کمال فرض شناسی میں مضمر ہے۔ حسینؑ نے اپنے معلموں سے فرض شناسی کا سبق بدرجہ کمال حاصل کیا تھا اور ہم فخر کے ساتھ کہہ سکتے ہیں کہ حسینؑ ایسا فرض شناس نظر نہ آئے گا۔ اگر ملے گا تو اس گھر میں ملے گا جس میں پل کر، بڑھ کر، تعلیم حاصل کرکے، عمل سیکھ کر حسینؑ جنت کے جوانوں کا سردار بن گیا۔

فرائض تین قسم کے ہیں۔ ایک کا تعلق ذات شخص سے ہوتا ہے۔ دوسرے کا تعلق دوسرے اشخاص سے اور تیسرے کا تعلق ذات باری سے۔ کربلا کے میدان میں امام عالی مقام نے ہر قسم کی تکلیف برداشت

کر گئے دنیا کو فرض شناسی کا ایسا سبق دیا جو زمانہ کی گردش بھی بھلا نہیں سکتی۔ ہم دیکھتے ہیں کہ انسان عام طور پر جو کچھ کرتا ہے اپنی ذات کے واسطے اور اسی کو اپنا فرض سمجھ کر ادا کرتا ہے۔ خدا کا بھی کچھ فرض ہے اس کو قریب قریب ہر شخص بھولے بیٹھا ہے دوسروں کے فرض کا تو ذکر ہی کیا۔ آؤ ہم صرف چند منٹ کی حسینؓ کی زندگی کا کربلا کے میدان میں مطالعہ کریں۔ لیکن ٹھنڈے دل سے تعصب کی عینک کو اتار کر حسینؓ کو صرف بحیثیت ایک انسان کے دیکھیں۔ تین دن کی بھوک پیاس، عزیزوں کا، دوستوں کا، بچھڑنے کے ساتھیوں کا جدا ہونا، بیکس بی بیوں کی فریادیں جو دل ہلانے والی تھیں سننا اور آئندہ خطرات کا اندیشہ ان تمام باتوں کی موجودگی میں حسینؓ کی فرض شناسی ہر طرح قابل ستائش ہے اور ضرور اس قابل ہے کہ دنیا کے ہر گوشہ میں رہنے والے انسان اس سے سبق حاصل کریں اور حسینؓ کو معلم عالم تسلیم کریں۔ عصر کے وقت حسینؓ خیمہ میں تشریف لائے سارا لشکر ختم ہو چکا تھا یہاں تک کہ چھ ماہ کا شیر خوار بچہ بھی تیر ستم کا نشانہ بن چکا تھا لیکن یہ انسانیت کا معلم اور نانا کی تعلیم کو عملی جامہ پہنانے والا فرض شناسی میں مصروف رہے۔ خیمے میں کیا تھا۔ کہرام بپا تھا۔ وہ وقت تھا کہ اچھے اچھے انسانوں کے حواس جاتے رہتے ہیں۔ لیکن اللہ رے فرض شناس۔ بہنوں کو وصیت، بچوں سے پیار و محبت کا اظہار حد ہو گئی کہ ایک سیاہ فام عورت سامنے آ کر اظہار غم اس صورت سے کرتی ہے۔ میرے شاہزادے۔ کیا تو مرنے کو جا رہا ہے میں تیری ماں کو کیا منہ دکھاؤں گی۔ جب بی بی مجھ سے سوال کریں گی۔ فضہ تو زندہ رہی اور میرا حسینؓ مرنے کو چلا گیا۔ تو فرض شناس حسینؓ نے کیا جواب دیا۔ کیا قارئین کرام دنیا کے کسی انسان سے اس عالم میں اس جواب کی امید کر سکتے ہیں چاہئے تو یہ تھا کہ بی بیاں اس سیاہ فام کنیز کو دھکا دیکر ہٹا دیتیں اور حسینؓ کو بچوں سے بات کرنے کا موقع زیادہ ملتا۔ لیکن یہ سب فرض شناسی کے خلاف تھا۔ سب خاموش ہو گئے۔ حسینؓ نے کہا فضہ مجھے یاد ہے کہ جب میری ماں چکی پیستی تھی تو تو مجھے زانوں پر بٹھا کر کھلایا کرتی تھی۔ مجھے معاف کر دے تیرے حق سے ادا نہیں ہو سکا۔ بی بیوں سے رخصت ہو کر میدان میں آئے دشمنوں کو اپنے شجاعت و صبر کے جوہر دکھائے اور بالآخر اس فرض شناس انسان نے سجدہ میں سر کٹا کر ثابت کر دیا کہ خدا کا فرض کس وقت اور کس طرح ادا ہونا چاہئے۔

حسینؓ شہید ہو گئے اور یہ داستان غم قیامت تک بیان کئے جانے کے واسطے باقی رہ گئی کہ حسینؓ معلم عالم کے نواسہ، معلم عالم کے فرزند اور اس معلمہ کی آنکھوں کی روشنی تھے جو دونوں جہان کی عورتوں کی سردار ہے۔ اور اپنی اس عدیم المثال قربانی سے وہ سبق دیا جو اگر ہر سال عشرہ ماہ

محرم ہی میں کبھی دہرایا جاتا ہے تو دنیا کے تمام انسان بہت سے بہتر زندگی بسر کر سکتے ہیں جو ایک فرض شناس انسان کی زندگی ہو سکتی ہے۔ پروفیسر ایچ ڈبلیو سورنیو جو ایک موجودہ زمانے کے مستشرق اور زندہ مصنف ہیں ایک مقالہ میں جو ابھی چند سال ہوئے شائع ہوا ہو فرماتے ہیں۔ "

Mohamed preached Islam on obedience unt
God. Husain adhered to the principles of Tru
firm and unshaken to the end. Such
souls never die and Husain still occupies
a high place among the leaders of mankin
a source of inspiration to all Muslims and
an examplor to those of other faiths, for
he was fearless in character, fearce-
less in devotion and true to the ideals
he has the fully exposed.

## حضرت اویس قرنی

سہیل ملک یمن اور آفتاب قبیلہ قرن ہے جنھوں نے زہد کی انتہا کر دی۔ اور حضرت خاتم المرسلین نے جناب اویس کی شان میں "نفس الرحمٰن" اور خیر التابعین فرمایا ہے۔ آپ نے آنحضرت کا زمانہ دیکھا تھا لیکن شرف ملازمت حاصل نہ کر سکے۔ غائبانہ ایمان لائے تھے۔ اپنی ضعیف ماں کی وجہ سے مدینہ منورہ حاضر نہ ہو سکے کیونکہ ہر وقت اُن کی خدمت میں مشغول رہتے تھے۔ دن کو شتربانی کرتے اور اُنکی مزدوری سے اپنی اور اپنی والدہ کی بسر اوقات کا سامان مہیا کرتے تھے۔ شجرۂ اولیا میں سید نوربخش نوراللہ مرقدہٗ نے حضرت اویس کو مجذوب لکھا ہے۔ اور تحریر فرمایا ہے کہ حضرت اویس قدس سرہٗ وہی بزرگ ہیں جن کو آنحضرت نے ولی اللہ کہا اور فرمایا کہ یمن کی طرف سے نفس الرحمٰن کا احساس کرتا ہوں یہ بھی ارشاد ہوا کہ وہ سید التابعین ہیں۔

سید المتالہین حیدر بن علی آملی اپنی کتاب منبع الاسرار میں لکھتے ہیں کہ اویس قرنی کی جلالت قدر اور بزرگواری اسرار الٰہی ہونے کی وجہ سے جناب رسالتمآب جب یمن کی طرف سے اُن کے انفاس

قدسیہ کی خوشبو سونگھتے تو فرماتے تھے کہ "یمن کی طرف سے روح الرحمن کو سونگھ رہا ہوں" حضور کے ایسا کرنے پر حضرت سلمان نے عرض کیا کہ وہ کون شخص ہے؟ آپ نے فرمایا "یمن میں ایک شخص ہے جسے اویس قرنی کہتے ہیں۔ وہ روز قیامت تنہا ایک امت کے مثل مشہور ہوگا۔ اور اس کی شفاعت سے مثل قبیلہ ربیعہ و مضر کے داخل ہوں گے۔

آگاہ ہو کہ تم میں سے جو شخص ان کو دیکھے وہ میرا اسلام پہونچا دے۔ اور ان کو حکم دے کہ وہ میرے واسطے دعا کریں۔

تذکرۃ الاولیاء میں لکھا ہے کہ "جناب امیرؓ اور حضرت عمرؓ نے حسب وصیت جناب رسالتمآب آنحضرت کا خرقہ اویس قرنی کو پہونچا دیا۔ حضرت عمرؓ نے ان کو دیکھا کہ وہ شتری گلیم اوڑھے سر و پا برہنہ ہیں اور دونوں عالم کی تونگری کو اپنی گلیم میں چھپائے ہوئے ہیں۔ یہ دیکھکر اپنی خلافت اُن کو حقیر معلوم ہوئی اور کہا کون شخص ہے جو خلافت مجھ سے ایک روٹی کے عوض مول لے۔ اویس قرنی نے کہا اے عمر کون ایسا بے عقل ہے جو روٹی دے کر خرید ے گا۔ یہ تو بیچ کیا رہا ہے۔ پھینک دے جس کا جی چاہے گا اٹھالے گا۔" جناب امیرؓ اویس کی باتیں سنکر خاموش رہے۔ پھر حضرت عمرؓ نے کہا کہ تم پیغمبر کو دیکھنے کیوں نہ آئے۔ اویس نے پوچھا تم نے پیغمبر کو دیکھا ہے۔ عمرؓ نے جواب دیا ہاں اویس نے فرمایا کہ شاید تم نے صرف اُن کا جبہ دیکھا ہے اور اگر دیکھا ہے تو بتاؤ کہ اُن کے ابرو پیوستہ تھے یا کشادہ اس پر حضرت عمرؓ نے کچھ جواب نہ دیا۔ پھر اویس نے کہا کہ میرے لئے آپ دعا کریں۔ اویس نے کہا ایمان میں میری شامل ہوجاؤ میں ہر نماز کے قنوت میں دعا کرتا ہوں "اللھم اغفر للمؤمنین والمؤمنات" اگر تمہارا ایمان سالم ہے تو اس دعا میں شامل ہو ورنہ میں اپنی دعا کو ضائع نہ کروں گا۔ عبادت کی یہ کیفیت تھی کہ کبھی ساری رات رکوع میں کبھی پوری رات سجدہ میں بسر کرتے تھے۔ لوگوں نے جب پوچھا کہ تم کو عبادت کی ایسی طاقت کیسے حاصل ہوئی کہ ایسی طولانی راتیں ایک حالت میں کاٹ دیتے ہو۔ جواب دیا کہ رات طولانی کہاں ہوتی ہے۔ کاش ازل سے ابد تک ایک رات ہوتی اور میں اُسے ایک سجدہ میں بسر کرتا۔

حبیب السیر میں مذکور ہے کہ اویس قرنی ایک دن فرات کے کنارے وضو کر رہے تھے۔ ایک طبل کی آواز آئی لوگوں سے پوچھا کیسی آواز ہے جواب دیا کہ حضرت علیؑ کی فوج معاویہ سے جنگ کے واسطے جا رہی ہے۔ اویس نے کہا میرے لئے کوئی عبادت متابعت علی مرتضیٰ سے افضل نہیں ہے یہ کہکر اس سمت دوڑے اور علیؑ کے لشکر میں جا ملے اُن کی رفاقت

میں شہید ہوئے۔

تحفۃ الاحبا میں لکھا ہے عبداللہ بن عباس نے بیان کیا کہ جب ہم لوگ حضرت امیر کے ساتھ مقام "ذیقار" میں پہونچے تو کوفہ اور اس کے نواح اور ملحق کا لشکر حضرت کی خدمت میں حاضر ہوا حضرت نے فرمایا آج ۱۲ فوجیں ہمارے پاس آئیں گی اور ہر ایک میں ہزار آدمی ہوں گے۔ ابن عباس کہتے ہیں کہ مجھے یہ عجب معلوم ہوا۔ جناب ولایت مآب میرے دل کا حال سمجھ گئے حکم دیا کہ اس صحرا میں دو نیزے نصب کئے جائیں تا کہ جو لشکر ہماری نصرت کے لئے آئے ان دونیزوں کے درمیان ہو کر آئے۔ لوگوں کو حکم دیا کہ نہایت تحقیق و احتیاط کے ساتھ ہر فوج کے افراد کو شمار کیا جائے جب آفتاب غروب ہونے لگا جس قدر حضرت نے فرمایا تھا اس سے ایک آدمی کم آیا۔

لوگوں نے حضرت کو خبر پہونچائی آپ نے فرمایا کہ وہ بھی ضرور آئے گا اور وعدہ کو پورا کرے گا۔ ناگاہ دیکھا کہ ایک مرد پیادہ پا آ رہا ہے۔ اپنا زاد راہ پشت پر باندھے ہوئے ہے۔ ایک پانی کی چھوٹی سی مشک گردن میں لٹکائے ہوئے ہے اور نہایت ضعیف و نحیف ہے۔ چہرہ زرد و غبار آلود ہے۔ حضرت کی خدمت میں پہونچ کر سلام کیا۔ آپ نے جواب سلام کے بعد نام اور قبیلہ پوچھا۔ عرض کی میں اویس قرنی ہوں یا امیرالمومنین ہاتھ بڑھائے میں بیعت تو کر لوں۔ فرمایا تم کس چیز پر بیعت کرو گے۔ عرض کی اس وعدہ پر کہ آپ کی نصرت میں جان و دل اور اپنا سر آپ کے قدموں پر نثار کروں"۔

"جنگ صفین" میں جنگ کرتے ہوئے بڑھے چلے جاتے تھے ایک تیر دل پر آن کر لگا اور شہید ہو گئے رحمۃ اللہ علیہ۔ ایک بار زمانہ حیات سرور کائنات میں اپنی ماں سے اجازت حاصل کی ماں نے کہا جاؤ زیارت کر کے چلے آنا۔ اگر حضرت مکان میں موجود نہ ہوں۔ تو نہ ٹھہرنا۔ اویس گئے حضرت تشریف فرما نہ تھے۔ واپس گئے یمن چلے گئے۔ جب حضرت تشریف لائے تو گھر میں ایک نور دیکھا جو کبھی نہ دیکھا تھا دریافت فرمایا کہ دروازہ پر کوئی آیا تھا جواب ملا کہ ہاں یمن سے ایک شتربان اویس نامی آیا تھا اور سلام کہہ کر واپس چلا گیا۔ حضرت نے فرمایا کہ یہ نور اویس کا ہے خود چلے گئے اور یہ ہدیہ ہمارے واسطے چھوڑ گئے۔

---

نوٹ۔ عالیجناب جلالتماب فخرالاماجد والاماثل امیرالامرا امیر ابن امیر ابن امیر ابن امیر ابن امیر ہز ایکسیلنسی نواب محمد یوسف علی خاں بہادر سالار جنگ دام اقبالہ واجلالہٗ انہی حضرت اویس قرنی کی نسل سے ہیں۔ مبارک ہیں وہ لوگ جو اپنے آبا و اجداد کے نام کو روشن ہی نہیں کرتے بلکہ چودہ چاند لگاتے ہیں۔ ممدوح عالیجناب جلالتماب نواب میر لائق علی خاں صاحب بہادر سالار جنگ ثانی کے فرزند ہیں ان کے جد امجد محسن ملت اسلامیہ ہز ایکسیلنسی نواب مختار الملک بہادر سالار جنگ ثانی تھے جنکی وزارت عظمی کے

روضۃ الصفا جلد ۲۔ صفحہ ۵۰۹ مطبوعہ مطبع منشی نولکشور لکھنؤ "چوں وعدہ مقاتلہ و ہنگام محاربہ رسید حضرت امیرالمومنین علیہ السلام و جمیع خاصان را جمع کرد و در روی برادر احمد مختار صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فرمود کہ ما عترت و عشیرت رسول امین و اہل بیت طیبین و طاہرینیم بہ سلوک طریق مستقیم رسوخ یافتہ و پرتو عنایت ملک قدیم بر ما تافتہ قواعد ملت بیضا و مبانی دین اسلام باہتمام ما استوار شدہ و عماد شریعت غرا و اساس رکن مقام بتقویت ما پایدار گشتہ مثل ما مثل سفینۂ نوح است کہ ہر کہ رکوب آن دست داد از جمیع مخاطرات نجات یافت و ہر کہ اعراض نمود در مہلکہ ضلالت و غوایت شتافتہ، بعد از آن فرمود یا معشر المسلمین محزون و اندوہناک مباشید کہ فردائے قیامت برحمت پروردگار و شفاعت رسول مختار و صحبت اخیار و ابرار محظوظ و بہرہ مند خواہید گشت، باید کہ بکثرت تلاوۃ کلام ربانی مبالغہ نمائید و ظفر و نصرت از بارگاہ ایزدی مسئلت نمائید و از سر حزم و احتیاط بجانب خصم قدم نہید بعار فرار و عیب ہزیمت تن در ندہید و من نہی میکنم شما را از مقاتلہ مگر آنکہ ابتدا و مجادلہ از جانب خصم باشد و ما دام کہ کمر بر اقامت حجت نکنید بحرب اشتغال منمائید و اگر بارادہ سبحانی جماعت منہزم گردند در عقب رفتہ ایشان را مکشید و از ملاف عفو بر پیچید و در معرکہ بنظر شما در آید مبالغہ مکنید و در قتل جریحان مکوشید و ایذا و نسوان روا مدارید اگرچہ زبان بایشان بسبب شتم امراء گویا باشد چہ زنان ضعیف نفس خبیث رائے میباشند و ما در زمان رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ کہ باسم جہاد و اجتہاد مینمودیم بایذا رایشان مامور نبودیم و باز بر زبان گوہر افشان بگذرانید کہ اے مسلمانان خوف و خشیت باری سبحانہ و تعالی اشعار خود ساختہ تقوی را اختیار کنید و صبر و تحمل در پیش آرید و حجاب قلق و اضطراب از پیش روئے خود بردارید، و در وقت ضرب شمشیر و طعن سنان دندان محکم برہم نہید کہ زخم تیغ آبدار را و آسیب اصابت سنان را بہ تیزاران مانع نیست و تکمیل ابواب مردی و تمام اسباب خطوب پردازید و پیش از کشیدن سیوف از نیام تحریک آں قیام نمائید و بدانید کہ شما بعین عنایت حضرت سابق الانعام ملحوظ شدہ و از مصاحبت و موافقت ابن عم خیر الانام علیہ الصلوۃ والسلام محظوظ گردیدہ اید وظیفہ آن کہ در حملہ کرار کمر و ہزیمت و فرار را عین عیب و محض عار شناسید کہ انہزام موجب ننگ اعقاب و مستلزم عذاب روز حساب است و بعد از تمام وصیت طویل الذیل کہ تفصیل آں در نہج البلاغہ و کتب دیگر مسطور است با اولاد کرام و ابن عباس و عبداللہ بن جعفر بن ابیطالب و اعیان مہاجر و انصار رضی اللہ عنہم بجانب معرکہ روان شد۔

اویس قرنی رحمۃ اللہ علیہ دست ارادت در رکاب سعادت انتساب او زدہ سایہ مثال ملازمت آں آفتاب سپہر فضل بکمال اختیار کردہ روانہ شد مرویست کہ چوں لشکر با در برابر یکدیگر صف زدہ ایستادند شخصے از سپاہ معاویہ ندا کرد کہ اے اہل عراق اویس قرنی در میان شما ہست جواب دادند کہ بلے غرض از پرسش

چیست گفت من از رسول اللہ شنیدم کہ فرمود کہ اویس قرنی بہترین تابعین است از روئے احسان۔۔۔

حیدری

## سلام

(نتیجۂ فکر پرنس کاظم علی میرزا صاحب قمر راجہ و صاحب تعلیل لکھنؤ)

وقت پر کام آگئی اے حُر تیری تدبیر بھی
خلد پایا حُر کو شہ سے ہو گئی تقصیر بھی

پُر اثر تھی کس قدر صغرا کی وہ تحریر بھی
جس کو پڑھ کر رو دیئے خود حضرتِ شبیر بھی

مجرئی جب قتل رن میں ہو گئے شبیر بھی
قید رانڈیں ہو گئیں اور عابدِ دلگیر بھی

حرملہ تیرِ سہ شعبہ اور اصغر کا گلا
ایسے بچے کو تو کافی تھی ہوائے تیر بھی

شمع گریاں تھی شبِ عاشور اکبر کے لئے
دل کو تھامے رو رہی تھیں مادرِ دلگیر بھی

کچھ مرقعے کربلا میں آئے بھی مٹ بھی گئے
ایک اس میں تھی رسول اللہ کی تصویر بھی

مشک بھر لی نہر سے منہ پھیر کر عباس نے
بن گئے نقشِ وفا بھی صبر کی تصویر بھی

شاہ نے کیا کہہ دیا خاموش اصغر ہو گئے
کان میں کچھ کہہ گیا چپکے سے آکر تیر بھی

ننگے سر وہ بی بیاں تھیں کربلا سے شام تک
جن کا پردہ کر چکی تھی آیۂ تطہیر بھی

کوفیوں کو فکر یہ تھی نسلِ پیغمبر مٹے
کربلا تک شہ چلے آئیں کسی تدبیر بھی

وہ گلستانِ نبیؐ اور دستِ ظلمِ اشقیا
جس کو سینچا سیدہ نے دے کے اپنا شیر بھی

یا الٰہی جلد مشہد کی زیارت ہو نصیب
پھر قمر آنکھوں سے دیکھے روضۂ شبیر بھی

## حسینیت اور یزیدیت

(اثر خامہ حقیقت رقم جناب سید محمد باقر صاحب جوراسی جو جلسہ یادگار حسینی لکھنؤ میں پڑھی گئی)

اے مجازی عزم تیرے گوشِ دل نے کچھ سنا
کہہ رہی ہے کیا حقیقت کی زبانی کربلا

کیوں کیا اور کیا کیا ہے ہمتِ شبیر نے
کھول دی تقدیر کس کے ناخنِ تدبیر نے

کیا سماں تھا نیزوں کے سنا دی پُر ہول میں
تربیت روحِ عمل پاتی تھی کس ماحول میں

تشنۂ خونِ وفا وہ دشتِ بے آب و گیاہ
ہر طرف بادل بہیمیت کے تا حدِ نگاہ

نیزۂ آتش فشاں تھی ہر شعاعِ آفتاب
شعلۂ خورشید کی آ کر جو ٹکراتی تھی ضو
کھولتا تھا یوں حرارت کے اثر سے آبِ جو
ماہیِ بے آب کا ہر موج میں تھا اضطراب

آہ وہ بارش پیہم تندئ بادِ سموم
اڑ رہے تھے یوں بخاراتِ زمیں بن کر شرر
گر کے دانہ خاک پر ہوتا تھا بریاں اس طرح
اک قیامت اور بھی اس حشرِ طوفانی میں تھی
دل کے جوہر کھل رہے تھے بند تھا آب و طعام
خندہ زن تھی جب بشر کی عقل پر حیوانیت
تھی حقیقت مذہبیت کی حجاب اندر حجاب
حاکمِ قومِ مسلماں تابعِ نفسِ شریر
کارفرما دین کے پردے میں دنیا کا جمال
بیخودی میں کبر کی بگڑا ہوا خصم مزاج
درد تھا یہ دیکھ کر شہ کے دلِ صد چاک میں

ہر طرف سے ہو کے اس عالم میں مایوسِ پناہ
کر کے نذرِ صرصرِ بیداد سارا اپنا باغ
دی گئیں راہِ خدا میں اس طرح قربانیاں
دے کے اپنے لعل بہرِ زادِ راہِ مستقیم
اپنے دونوں ہاتھ بھائی نے کئے نذرِ وفا
دل سے برچھی کو لگا کر سوئے اکبر مثلِ شیر
یوں ہنسے اصغر جو تیر آیا ستم ایجاد کا
جسم تھا انسانیت کا تربیت گاہِ ممات
کر کے تکریمِ غلام اس بات کو بخشا وثوق
دست و پا کو کر کے عترت نے رہینِ قید و بند

چھید کر مرغِ نظر کو بھی جو کرتی تھی کباب
دے رہا تھا دامنِ صحرا میں ذرہ ذرہ لو
جوش زن جیسے رگوں میں ہو شبابِ عنفواں
فرش انگاروں کا تھا یا آبِ دریا پر حباب
شمعِ دیں پر شام کی تیرہ ہواؤں کا ہجوم
تھے پرندے آشیانوں میں سمیٹے بال و پر
تین دن کی تشنگی میں قلبِ سوزاں جس طرح
آبروئے میزبانی غرق جب پانی میں تھی
ظلم سے ٹکرا رہی تھی قوتِ صبرِ امام
بحرِ غم میں ڈوبتی تھی کشتئ انسانیت
زندگی تصویر پر دوڑا ہوا رنگِ شراب
باغئ دینِ خدا کیدِ شیاطیں میں اسیر
حملہ ور اعجاز پر سحرِ تمول کا کمال
ملتِ بیضا پر شہوانی شریعت کا رواج
نورِ تبلیغِ رسالت مل رہا ہے خاک میں
ڈالتی ہے آپ پر تہذیب حسرت کی نگاہ
زیرِ دامن لے لیا اخلاق کا بجھتا چراغ
قبلہ رو تھیں خون میں ڈوبی ہوئی پیشانیاں
گردنِ امت پہ رکھا بارِ احسانِ عظیم
تا کہ باطل ہو رواجِ بیعتِ اہلِ جفا
نوجوانوں کو بتایا ایسے ہوتے ہیں دلیر
سر جھکا شرم و حیا سے جبر و استبداد کا
بھر دیا رگ رگ میں شہ نے خون کا آبِ حیات
ہر بشر کے ہیں شرافت میں برابر کے حقوق
مقصدِ آزادئ دل کی عمارت کی بلند

تھا جو اقرارِ معنی فطرت غریبوں کا شعار
بعد تیرہ سو برس کے بھی ہے قائم یادگار

# تاجدارِ کربلا

(از نتیجۂ فکر سید حیدر حسن صاحب ضیا لکھنوی)

(جلسہ یادگار شہداء قصبہ بہادر پور مقام الور پڑھی گئی خاص سالہ اسلامی دنیا کیلئے)

مرحبا صد مرحبا اے روح و جانِ مصطفیٰ — تیرے استقلال سے باقی ہے شانِ مصطفیٰ
آکے میدانِ عمل میں یوں کھلے جوہر ترے — سجدے کرتی ہے شجاعت آج تک در پر ترے
وہ عرب کی تھی زمیں اور وہ گرمی کا سماں — جس کے باعث اٹھ رہا تھا دل سے دریا کے دھواں
اک طرف ظلم و ستم تو قتلِ عام تھا — صبر کامل اک طرف مشغول حق کے کام میں
واقفیتِ انجام سے پہلو میں دل رنجور تھا — عہدِ طفلی کرنے والے تو مگر مجبور تھا
گلشنِ اسلام میں اڑنے لگا ہر سو غبار — ذرہ ذرہ ہو رہا تھا مضطرب اور بے قرار
کیوں نہ ہوتے پھر سے رائج آہ افعالِ قبیح — ہو رہے تھے عام درباروں میں اعمالِ قبیح
جلوہ گر اسلام کے پردے میں صورت کفر کی — بڑھ رہی تھی ہر نفس میں جس سے قوت کفر کی
منظرِ دورِ جہالت یوں نظر آنے لگا — دیکھ کر قلبِ حسینؑ ابنِ علیؑ تھرا اٹھا
اپنے ہاتھوں سے محمدؐ نے لگایا تھا جسے — وہ شجر مرجھائے اور جانِ نبیؐ دیکھا کرے
آزمائش کے لئے باقی یہی تدبیر تھی — سرخیِ افسانہ ہو مظلومیت کے خون کی
لیکے چھوٹے چھوٹے بچوں کو حفاظت کیلئے — آگیا دارِ عمل میں حق کی نصرت کے لئے
فدیۂ راہِ خدا کس میں تھی یہ تاب و تواں — دیکھے خود اپنی نگاہوں سے قیامت کا سماں
اک طرف کڑیل جواں برچھی کا پھل کھائے ہوئے — شیر سا بھائی کٹیں شانوں کو کٹوائے ہوئے
تیر سے مارا گیا بچہ مگر اللہ رے صبر — اپنے ہاتھوں سے بنائی دشت میں اصغر کی قبر
شانِ میدانِ عمل میں کہہ رہی تھی اور کچھ — ہر مصیبت پر بڑھی چہرے کی سرخی اور کچھ
تین دن کی پیاس میں یہ صبر خالق کی پناہ — کام بس تیرا ہی تھا اے دینِ حق کے بادشاہ

موجزن رگ رگ میں تھا گو خونِ شاہِ لافتا
لیکن اپنے ہاتھ سے چھوڑا نہ دامن صبر کا

اختیارِ خاص میں اے اہلِ عرفاں کیا نہ تھا
وارثِ تیغِ علیؑ کیا دلبرِ زہرا نہ تھا

تیغ قبضے ہی میں اٹھائے ظلم اہلِ جبر کے
ہے شجاعت بھی وہی جس میں ہوں جوہر صبر کے

جان اس صورت سے دی الحاصل راہِ رضا
خون کے آنسو رو رہے ہیں آج تک اہلِ وفا

چہرۂ اہلِ محبت کے لئے غازہ ہے غم
آہ تیرہ سو برس گذرے مگر تازہ ہے غم

یوں شکستِ ظاہری میں فتحِ باطن تھی نہاں
جس طرح سے ابر میں ہو مہرتاباں ضوفشاں

قتل ہو کر دی حیاتِ جاوداں اسلام کو
سچ تو یہ ہے رکھ لیا باقی خدا کے نام کو

کٹ رہا تھا حلقِ شہ جب ظلم کی تلوار سے
نعرۂ تکبیر پیدا تھا لہو کی دھار سے

مال و دولت کی تمنا تھی نہ تخت و تاج کی
آبرو رکھنی تھی دینِ صاحبِ معراج کی

چاہے دنیا کچھ لے وہ کام آتا کر گئے
اے صبا حق کی قسم اسلام زندہ کر گئے

## سلام

(نتیجۂ فکر نواب محمد معین خاں صاحب بہادر دام اقبالہٗ جاگیردار حیدرآباد دکن خاص اسلامی دنیا کیلئے)

سکوں ایسے تو کب ملتا ہے اس دنیائے فانی میں
مگر ٹھنڈک ملی ہے دل کو اشکوں کی روانی میں

جو بچے دیکھتے ہیں نہر کو تشنہ دہانی میں
ہیں موجیں مضطرب پھرا ہے اک طوفان پانی میں

کہا سرور نے رو رو کر علی اکبرؑ کے لاشہ پر
پدر کی موت ہے مرنا پسر کا نوجوانی میں

فلک تھرا گیا ابن علیؑ کے آہ و شیون سے
عجب ایمائے اصغرؑ کا زبانِ بے زبانی میں

علی اکبر کو رن میں بھیجکر کہنے لگے اعدا
رسول اللہ کی شکل ایسی ہی تھی نوجوانی میں

بہتر میتوں کا غم شہ دیں نے اٹھایا تھا
کہاں تابِ توان باقی تھی اب پیرکی جوانی میں

کہا یہ ساتھیوں سے حر نے حق پر جان فدا کر دو
حیاتِ جاوداں حاصل ہے کس کو دارِ فانی میں

یہی رونا ہمارا روزِ محشر کام آئے گا
جو جا بیٹھے وہ بیٹھے علیؑ کی حکمرانی میں

سنا تا جائے کوئی قصۂ کرب و بلا مجھکو
نعیم آتا ہے دل کو لطف راحت اس کہانی میں

one thing more and this too seems quite reasonable. They say that the prophet of God was not chosen by the people and no voice regent to any prophet of yore was ever selected or elected by the people, not even by the prophets themselves, there fore the people had no right to chose a caliph for themselves after the prophet of God. The holy Quran makes it quite clear :—"God chooseth messengers from among the angels and from among men. For God is He who heareth and seeth" (Sales Translation Page 335 lines 3). Again we find in the same translation chap XXVIII P. 384 last but 8 lines. "Thy Lord created what He pleaseth, and chooseth freely : but they have no free choice". This has put a dead stop to the choice made by the people for the office of the *Chosen Ones*. I have already mentioned that our Lord Mohammad was declared like unto Moses in the holy Quran as well as in the old Testament and it will be of great help to decide whether a successor or vice regent to the Prophet of Allah was to be chosen by the people themselves or by God. Lord Moses was ordered by God to go to pharaoh and convey his message to him. You will find in this connection a very interesting discourse between God and Lord Moses. Vide Sales Translation Chap XX P. 306 from last but 6 lines on words. Moses requested God to give him a Vazir which is equivalent to the chief administrator of affairs under a prince-a prime minister. When it was not within the power of Lord Moses to appoint his brother 'Aaron' as his minister, how could possibly the people have done so after the holy prophet. If you could give me a further chance of explaining things to you still more clearly, I will spare no pains to do so and trust you will be convinced to the bottom of your heart that the difference which is more or less nominal has no footing.

The word Shia means a friend, a follower in faith, and this has become the name of those who love the Children of Ali & Fatima (The latter being the dearest child of the prophet of Allah.) and follow them. The Sunnie learned men from the very

Rest on the back of the title.

essential even if the prophet of God did not nominate any body, during his life time. Omar the great stretched his hand and took an oath of feality for Abubakr who first tried to take a similar oath for Omar as the latter was more powerful in the eyes of the former. But Omar compelled him to submit to his will and said that he will help him with all his power.

Thus the appointment of a caliph was brought into effect. The shias on the other hand say that 'Ali' was nominated and proclaimed as heir apparent on the very day the holy prophet declared his prophet hood While addressing his kinsmen the prophet of God explained as such :— I have been commissioned with a heavy work and wish that some one from among yourselves should come forward and become my helper. He will be my brother, My "Vice regent, and my Vazir in this world as well as in the next world." Ali who was of 13 years only–Volunteered himself for that office. He was accepted as such by the holy prophet then and there. This you can find in nearly, every biography of the holy prophet. Rt. H'ble Sir Amir Ali in his book 'A short History of Saracens, has mantioned that Ali Son of Abu Talib possessed all qualifications necessary for a perfect muslim and that he was second to none saw one (the prophet) who preceded him or those who followed him. On the Night of the prophets flight to Medina he slept in the prophets bedding. On another occasion in Medina while the prophet was going on an expedition to Tabuk, Ali was left incharge of Medina as the prophet vice regent and last of all while returning from his last pilgrimage, the Prophet of Allah declared with great preparations at ghadeer-I-Khum that Ali was the master of every living soul of whom he (the prophet) was a master. Besides, Ali had in him all qualifications which could justify his succession to the Prop het ofGod. His knowledge of the Book of God-the Koran knew no limits. His courage and patience in the battle field was examplary. His other qualifications were just as those of the prophet of God, and so he had every superiority to those who were in his time, after the prophet of God. The Shias says

supports my claim (Vide George Sales Translation of the Quran Chap. XXI P. 326 Line 3). He was like unto Moses (Vide Sales Translation P. 558 lines 14, 15 Chap L XXIII) as mentioned in the old Testament. He testified to the statement of Lord Christ and possessed all qualifications necessary for the comfortor. (Vide Chap. XI X P 298 Sales Translation) The qualifications necessary for the confortor canbefound in the Holy Quran in different places and if necessary I can trace them invariably. The thing that our Lord Mohamad was the last of all the world teachers is also evident from the Quran e So for the Budhists, Jews & Christions it remains in evitable to belief in the prophet-hood of our Lord Mohamad as otherwis they will not be believing in these 3 great personalities who foretold all about this last messenger of God. It should also be mentioned here that 'Islam' is not the religion of any particular class of people or that it came into existence only about 14 centuriecago. The word Islam means submission and resignation to the will of God and there fore it must have its origin in the very begining of the uninverse. If required I shall throw light on this part later. During the life time of the holy prophet there were not subsects in Islam. It was only just after the departure of the Great World Teacher from this world-that some differences arose. Here comes the difference between the Shias & Sunnis.

After the sad demise of the holy prophet, his son in law cousin and most adherent disciple-Ali was busy in making funeral, arrengements, while some of the emigrants (who came from Mecca along with the prophet) and the helpers (the people of Al-Medina who helped and sheltered the prophet after his flight to Medina) hurried to a place which is known as 'Saqifa-i-Bani Saeda' and quarrelled among them selves as to who should succeed the prophet. The Meccans wanted one from among themselves and the Medinies wanted one from their own people. Not one single soul could claim tne great honour for himself on account of merits and personal qnalifications which was most

next Budha will be maitreya a Budha, the Budha of kindness". From the above it is evident that Lord Budha was not the last of the series of prophet hood and the Budhists, if they believe in the teachings of Lord Budha must believe in the maitreya Budha who came to this world to revive the forgotten truth. After Lord Budha two other great persons appeared in this world. They were Lord Moses & Lord Christ. These too in their turn taught the same lesson to their people, but none of them claimed that he was the last of the series of world teachers Budhas or prophets. In old Testament Detronomychap. XVIII. Verses 15 & 18 you will find that Lord Moses told his people that a prophet will be raised from among his brotheren like unto him and that the word of God will be put into his mouth. Lord Christ came after Moses, but he too did not claim to be the last messenger of God. You will find in St. John-chap 7 that the gews were awaiting the appearance of 3 great personalities ie Christ, Ellios and that prophet. Again in the same book chap. XIV in different Verses we find that Lord Christ told his disciples that it was expedient for them that he should go away because if he would not go away the comfortor will not come. The qualifications and the duties of the comfortor given in the holy book prove that he (the comfortor, would have preference over Lord Christ as his work would have been heavier and more important The comfortor, Lord christ-said, would 1) Testify of him (2) He will guide them into all Truth (3) He will teach them all things (4) He will bring things to their rememberance what so-ever Lord Christ taught them. (5) He will show them things to come. (6 He shall abide with them forever. (7) And he shall not speak of himself, but what so ever he shall hear that he shall speak unto them etc According to the teachings of these two great teachers, the gews & the Christians should try to find out who that Great Teacher Could be, who is like unto Moses according to the old Testament and the Guide into all truth with all the above qualifications given in the Holy Bible. Our Lord Muhamad was the Matterya Budha as mentioned by the great Guatama and the Holy Quran

inclination towards Budhism. At the same time he is very anxious to know the difference between shias & sunnis the two great sects of Islam. I promised to write a letter to his European friend as soon as I reach home and send him a few pamphlets in english I could not do so as yet owing to ill health and other hinderences. I have come to Hyderabad for a few days and fortunately got time here to write the promised letter. I will send it on tomorrow, the 17th January and shall publish the same in my magazine. I am not desclosing the name of that officer and if I am permitted I will do so afterwards. I shall however publish his reply if any received together with my remarks in the next issue. The following is the text of that letter :—

Dear brother in Islam. Peace be upon you and on us all. It was only on the 1st instant that one of my friends Mirza Nisar Husain told me something about you. I was too busy that day and had to leave Lucknow the same evening, there fore I could not get an opportunity of either approaching you personally or writing this letter-earlier. I trust you would not mind my addressing youon matters concerning Islam. I was much delighted to larn that you joined the ranks of Islam out of your own free will and choice and because I have been told that you are desirous of knowing the difference between the two great sects of Islam "Shias & Sunnis". I am taking the liberty of explaining thing to you. I have also been told that you have some inclination towards Budhism. I must tell you something in this connection first. Lord Budha claimed prophet-hood for himself as would appear from a perusal of Encyclopaedia Britanica Vol. IV P. 427 Ninth edition. The exact words are "The Historical Budha, the Gautama of this article, taught that he was one of a long series of Budhas who appear at intervals in the world, and all teach the same doctrine After the death of each Budha his religion flourishes for a time and then decays and is at last completely forgotten until a new Budha appears who again preaches the lost truth or Dharma. The

# An important letter.

While returning from Calcutta after Ashoora I had to deliver a lecture in connection with the annual majlis of Prince Bahram Ali Mirza Br. (ex Royal family of Oudh) in Golaganj Lucknow on 14th of Moharram last. I had done the same work at Fyzabad on the preceding night, Both these sermons were much appreciated. The subject dealt with at Fyzabad was "Islam is the natural religion of man". and Mr. M. B. Ahmad I. C. S. Distt. and Sessions Judge Fyzabad along with so many other Civil, Judicial and military officers enjoyed the sermons very much and expressed their utmost appreciation. Mr. Bashir Haider, city magistrate, Fyzabad took a good deal of interest in me and went to the Ry. station to make all comfortable arrangements for me in the train which was in the yard at that time (1. A. M.) and had to leave Fyzabad early in the morning. S. Sajad Husain Spl. Manager Court of Wards Lorepore House arranged for this majlis in honour of the departed soul of his worthy father Mir Baker Husain Dy. Collector.

The subject dealt with at Lucknow was (The Philosophy of Life and Death). For full 2½ hrs. I explained the philosophy of life and death as taught by the Holy Quran. Indeed it was a select gathering the house being full to the capacity. Hundreds of people desirous of hearing me returned home for want of accomodation as they were rather late. The sermons started punctually at 8 P. M. It was so much appreciated that the university and college students used to come to me the whole next day and with great difficulty I was able to reach station in the evening. The educated youths were desirous of remaining with me for some hours more, if I had any time at my disposal.

By the way one of them Mirza Nisar Husain told me about one of his European friends who is a man of very high position already in service that he embraced Islam sometime a go and it is only a few months that he is showing some

days after his joining the ranks of Islam. It will give much satisfaction to our readers when they will see that within a few day's training from Maulana Haidari Mr. Hosen Wells was able to understand the difference between Husainism and Yazidism. He is now busy in propagating Islam in Oceania and we pray to Almighty God that he may be spared for a long time to serve the noble Cause. *(Editor)*

## "Hosain"

1 Pitched upon the scorching desert the tents of Hosain lay
Emcompassed round with Satans Hounds
upon that black Sad day.

2 They numbered less than eighty strong.
Women & children too.
Whilst Yazid's thousands stood around
a waiting the fiend's lue.

3 Driven away from the cooling stream,
His children wailing for water.
Awaiting with Patience extremely sublime
Like sheep for the butcher's slaughter.

4 Oh! how valiantly fought that pitiful Few,
Against Yazeeds vile murderers.
Fought with a courage unequalled in Time
Fought with a Fierceness that was surely divine

5 The earth quaked and trembled as noon drew near
But still the surivors knew no fear.
Bnt Fewer and Fewer Grew that pitiful band.
For Islam, and God, and Hosain, they Stand.

6 At last, all were dead, the evil had won.
Blood red sank down the merciless Sun,
Trampled and torn lay the Gallant Hosain.
For Islam & God, the Faithful were Slain.

**Hosain Wells Singapore June 28**

God and his message who had inspired it as he believed and enjoined constant thought of Eternal Glorification People from all parts of Arabia were attracted towards him to hear him deliver the message of Allah which was destined to dispel the gloom ot irreligious life they were living under and which led to the building up and expansion of a great Islamic Empire which quickly sprang into prominence during the course of the advancing years. It is an incentive to the attainment of the blessing and manifestation of spiritual life. His divine nature and sacred belief in the one Supreme God became so exuberant that he was unanimously proclaimed to be the greatest religious preacher and reformer of his time. He rose to power not by his love for aggrandisement or due to self adoration but by his patience, forbearance and by his sense of duty to God in whose admitted existence and true worhip he proved rested the ultimate salvation of the soul. By his acts of holiness, kindness and generosity to God's creatures he won the admiration of all who came in contact with him and who were persuaded by his guiding authority to follow the path of righteousness in expectation of the reward which their trustfulness in God has in store for them. Islam is a religion pure and simple which prescribes the best manner in which the mind can be concentrated towards the direction of the Lord Almighty by adherence to that form of obeisance to be adopted being essentially necessary in the observance of the worship of God. The great Arabian Prophet has thus placed be-fore mankind a faith which must remain unchallenged for all time as a result of the work of inspiration through the medium of which came to him the realisation of what he sought to discover implanted in the heart of his conviction that there is no God but one and that Mohammad is His Prophet.

In some previous issue of the Islamic world our readers have seen Mr. Hosain wells Contribution "Why I embraced Islam ."

In our present issue we are publishing an elegy composed by Mr Hosen Wells at Singapore is 1928, only a few

translate first volume which will be published in due course and it is expected that persons interested in religion of God will find it most impressive, instructive and useful in this world and here after. To me it appears as an inspiration as the whole book corresponds with either the word of God or that of His Prophet and other saints.

L. A. Haidari
25. 4 45.

*Note* :—Weare really sorry that owing to press troubles and other difficulties this issue is also published very late *(Editor)*.

It was complete knowlege of universal Truth that enableed the Holy Prophet of Arabia (Peace be on him) aided by Divine Grace to reach the illumined height of enlightenment through which was transmitted a revelation proclaiming him to be the messenger, of God sent forth to preach a sacred creed that would serve to be for the benefit of the world during its life's existence to the day of judgement. Thus the Great Messenger of God with the supernatural powers that he possessed and which has been clearly shown in the accomplishment of the stupendus task he set himself to perform resigned himself to implicit compliance with Holy Command of the Lord Almighty. The fame of the Holy Prophet of Arabia began to spread with amazing rapidity far and wide who after years of meditation supported by Divine Power was able to lay thread-bare a Doctrine which was readily accepted and which is wholly responsible for the success Islam has through centuries gradually continued to meet with. There was no sophism, no mystery concealed in his eloquence but display of profound erudition comprehensible to all. There was instead instructions on the True Faith in the conception of a devotee. He pleaded humility before God, piety and reverence to His will. He condemned corruption and self abuse against precept of religion which was but too prevalent at the time. He spoke of the allurement of evil foreboding and how to encounter it, of tenderness in home duties and abroad, attention to unrestricted reliance in

THE ISLAMIC WORLD
BUDAUN. U. P.

Vol. 8 | March 1945. | No. 5

# Sanctity of Religious Teaching

**By our Patron**

H. H. Amirul Omara Nawab Sir Wasif Ali Meerza Bahadur (Oxon.)
*K. C. S. I., K. C. V. O.*

It is a fact that most of the rulers of Native states and Nobles or Chiefs have not had occasion to obtain high Education in Western Countries and some, if not many, have very little care for religion or acquiring religious Knowledge. Blessed are those who inspite of state affairs and public engagements are very careful about their religion, more specially in cases where there is sufficient Western Education also. If I am not exagerating Amirul Omara, His Highness Nawab Sir Wasif Ali Meerza Bahadur K. C. S. I. K. C. V. O. (Oxon) the Nawab Bahadur of Murshidabad holds a very high rank in the list of religions Minded, well Educated and qualified Nobles of India. It was only a short time that we published a presidencial address of His Highness in our Magazine and now we are proud in publishing a thesis from this great personality bearing the title of 'Sanctity of Religious Teaching. Although it is a short thesis yet it speaks volumes of the high religious mindedness and Vast Knowledge of the author. We trust other Islamic papers will copy it out or publish its translation that this may have widest circulation. His Highness has written in 2 volumest a most valuable book 'A minds Reproduction'. We have under taken to

begining have been claiming the title of Shia for themselves. I am awfully sorry I have written a very lengthy letter. Kindly excuse me, but if there is anything which requires further explanation you may please write to me at my above address I have come to Hyderabad Deccan for a few days and go back home soon. I am herewith enclosing 2 booklets which may be of some interest to you. Kindly go through them at your leisure and let me know your opinion about the same

*Your's faithfully.*

**M. Liqai Ali Haidari**

Muslim Missionary.

## CONTENTS.

UNDER THE KIND PATRONAGE

HIS HIGHNESS, AMIRUL OMARA NAWAB SIR WASIF ALI MEERZA BAHADUR K. C. S. I., K. C. V.

NAWAB BAHADUR OF MURSHIDABAD

# THE ISLAMIC WORLD

BUDAUN. U. P.

Vol. 8. MARCH 1945. No.—5.

ANNUAL SUBSCRIPTION.

INDIA RS. 6/- SINGLE COPY (INDIA) -/10/-

FOREIGN RS. 8/- or 10 sh. ... ... FOREIGN 1/- or 1. sh. d.

*CHIEF EDITOR*
**H. A. Bdr.**

*MANAGER & PUBLISHER*
**ALI ASHRAF**
**Kazi Tola, BUDAUN,**

Printed by L. Ram Saran Lal Rastogi at the Shanti Press, Budaun.

# اسلامی دنیا

بدایوں



چیف ایڈیٹر
ڈاکٹر ایس عنایت علی شاہ
نقوی

# اغراض ومقاصد

۱۔ غیر مسلم حضرات کے سامنے حقائق اسلام کو بے نقاب پیش کرنا۔

۲۔ مسلم طبقہ میں رواداری کی مستقل لہر دوڑانا۔

۳۔ فرقہ وارانہ اختلاف اور کشیدگیوں کی خلیج کو لگاتار پاٹنے کی کوشش کرنا۔

۴۔ احباب کو مخلص اور مخالفین کو دوست بنانا

۵۔ حقیقی علم برادران اسلام کی سوانح حیات اور ان کی علمی اور اخلاقی تعلیم کو اصل رنگ میں پیش کرنا

۶۔ دنیائے اسلام کے اہم مسائل پر صحیح تنقید و تبصرہ کرکے غیر مسلم حضرات کی غلط فہمیوں کو رفع کرنا۔

۷۔ رعیت اور راعی کے تعلقات کو خوشگوار بنانا۔

۸۔ قرآن مجید کے متعلق جو شبہات پیدا کئے جاتے ہیں اُن کو بہ آئین شائستہ زائل کرنا۔ اور ایسی چیزیں دنیا کے سامنے پیش کرنا جو عام فہم غلط فہمیوں کا ازالہ کرکے ہر ذی فہم انسان کو شیدائے اسلام بنا دیں۔

۹۔ مسلمات شیعہ سنی کے خلاف کوئی شے اس رسالہ میں درج نہ ہوگی

۱۰۔ اس رسالہ کے نامہ نگار اسلام کے سچے ہمدرد شیعہ وسنی حضرات جو ملک میں کافی روشناس ہیں ہونگے

۱۱۔ حضرات علمائے اعلام کثر اللہ امثالہم اپنے بیش بہا افادات سے اس رسالہ کی وقتاً فوقتاً اعانت فرماتے رہینگے

۱۲۔ غیر مسلم حضرات جو مشاہیر اسلام سے عقیدت رکھتے ہیں اُن کا کلام نظم ونثر اس رسالہ میں درج ہوا کریگا

# نظام العمل

۱۔ یہ رسالہ ہر انگریزی ماہ کے آخری ہفتہ میں مدراس سے شائع ہوا کریگا۔

۲۔ سالانہ چندہ عام شائقین سے چار روپیہ ہوگا

۳۔ بیرون ہند سے ساڑھے سات شلنگ ہوگا۔

۴۔ یہ رسالہ مخصوص غیر مسلم اداروں میں اور کتب خانوں میں بلاقیمت بھیجا جائیگا۔

۵۔ بلا وصول قیمت پیشگی پرچہ روانہ نہ ہوگا جو حضرات وی پی کی اجازت دینگے انکا اخلاقی فرض ہوگا کہ واپس نہ فرمائیں

۶۔ جملہ خط وکتابت وارسال مضامین بنام مدیر ہونا چاہئے

۷۔ جملہ ارسال زر بنام مینجر ہونا چاہیئے۔

۸۔ جن حضرات کے پاس رسالہ آخر ماہ تک نہ پہونچے وہ صدر دفتر کو اطلاع دیکر منگا سکتے ہیں

